دلی میں مشاہدہ جمال الٰہی سے دوری اور حجاب کا مستعد ہوتا ہی سو طاعات دل کے
نور اور صفائی کے وسیلے سے لذت مشاہدہ کو پیدا کرتی ہیں اور گناہ دل کی ظلمت
اور سختی کی جہت سے حجاب کو پیدا کرتے ہیں اب نیکیوں اور بدیوں کے اثروں
میں تعاقب اور تضاد ٹھہرا اسی لئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہی اِنَّ الْحَسَنٰتِ یُذْهِبْنَ
السَّیِّاٰتِ اور رسول مقبول صلعم فرماتے ہیں اَتْبِعِ السَّیِّئَةَ الْحَسَنَةَ تَمْحُهَا
اور تکلیفیں گناہوں کو مٹا دیتی ہیں چنانچہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے
ہیں ان الرجل یثاب علی کل شئ حتی الشوکة تصیبہ رجله
اور رسول مقبول صلعم نے یہہ بھی فرمایا ہی کفارات لاهلها یعنی تکلیفیں موجب
کفارہ ہیں تکلیف زدوں کے لئے سو ظالم ظلم کے سبب خواہش نفسانی کا اتباع
کرتا ہی اُس سے اس کا دل سخت اور سیاہ ہوجاتا ہے اور طاعت کی جہت سے
جو اُس کے دل میں اثر نور کا تھا دور ہوجاتا ہی پس گویا کہ اُس کی طاعت ہی
چھینی گئی اور مظلوم تکلیف پاتا ہی اور خواہش نفسانی اُس کی دور ہوجاتی ہی

---

دوسری تزکیہ و لتصفیہ نفس صفات ذمیمہ کے دور کرنے اور صفات حمیدہ کے حاصل کرنے سے
دوام ذکر لسانی و قلبی درجہ دوسری یعنی ناسوتی و ملکوتی و جبروتی و لاہوتی ان منازل کے طی کرنیکے
بعد سالک کو مشاہدہ حضرت ربوبیت کا ہوتا ہی اللهم ارزقنا ١٢ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
احسان یعنی اخلاص کے بیان میں جو فرمایا ہی کہ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ
تَرَاهُ فَاِنَّهٗ يَرَاكَ چنانچہ بخاری و مسلم نے روایت کیا ہی اسی حالت دل کو صوفی مشاہدہ
کہتے ہیں دوسری حالت کو حضور قلبی سے نامزد کرتے ہیں ١٢ ابوالحسن مفتی شاہ دین سلمہ ربہ

اسکو
اس سبب سے اُس کا دل[†] روشن ہوجاتا ہے اور سیاہی اور سختی دل کی جو
نفسانی خواہشوں کے اتباع سے حاصل تھی دور ہوجاتی ہے اب گویا کہ نور
ظالم کے دل سے مظلوم کے دل کی طرف منتقل ہوا اور سیاہی نے مظلوم کے دل
سے ظالم کے دل کی طرف انتقال کیا نیکیوں و بدیوں کے انتقال سے یہی
مراد ہے اگر کہا جاوے کہ یہہ تو انتقال حقیقی نہیں بلکہ اس کا حاصل یہہ ٹھہرا
کہ ظالم کے دل سے نور باطل ہوگیا اور مظلوم کے دل میں اور نیا نور پیدا ہوا
اور مظلوم کے دل سے تاریکی دور ہوگئی اور ظالم کے دل میں ایک نئی تاریکی
پیدا ہوگئی یہہ انتقال حقیقی نہیں ہم کہتے ہیں کہ لفظ نقل کبھی اس قسم پر
بھی بطور مجاز اور استعارہ کے بولا جاتا ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے اِنْتَقَلَ الظِّلُّ
مِنْ مَوْضِعٍ اِلٰی مَوْضِعٍ یعنی سایہ نے ایک جگہ سے دوسری جگہ کی طرف
انتقال کیا اور یہہ بھی بولا جاتا ہے اِنْتَقَلَ نُوْرُ الشَّمْسِ وَالسِّرَاجِ مِنَ الْاَرْضِ
اِلَی الْحَائِطِ وَمِنَ الْحَائِطِ اِلَی الْاَرْضِ یعنی آفتاب و چراغ کی روشنی زمین سے دیوار

[†] یہاں دل سے مراد لطیفہ قلب یعنی روح ہے نہ کہ نفس صنوبری کیونکہ نیکی یا گناہ کے کرنے
سے قلب لحمی روشن یا سیاہ نہیں ہوتا بلکہ لطیفہ قلب ہوتا ہے اور عرف اہل شرع میں حقیقتاً قلب
اسی کو کہتے ہیں اسکا تعلق قلب جسمانی سے ہے جسکو باعتبار لغت کے قلب کہا جاتا ہے ایسا ہے
جیسا کہ قوت بینائی کا تعلق چشم ظاہری سے جن لوگوں کو علم شریعت یعنی علم تکلیفات
شرعیہ علم طریقت یعنی معرفت معاملات قلوب علم حقیقت یعنے دریافت مکاشفات
ارواح حاصل ہے وہ قلب حقیقی کی حقیقت اور نیکی اور گناہ سے اسکے صفا و کدورت
ہونے کو خوب پہچانتے ہیں ۱۲ مفتی شاہ دین سلمہ ربہ

کی حاجت نہیں کیونکہ عقل ایسی شی ہے کہ کوئی اور شی حقیقت میں اسکے ہم مثل نہیں ہے اور ہم کو جائز ہے کہ عقل کی مثال آفتاب بیان کریں اسواسطے کہ عقل اور آفتاب میں ایک امر کی مناسبت ہے وہ یہہ ہے کہ نور آفتاب سے محسوسات† کا انکشاف ہوجاتا ہے جیسا کہ نور عقل‡ سے معقولات کا سو اسی قدر مناسبت مثال کے لئے کافی ہے بلکہ سلطان کی مثال شمس ہے اور وزیر کی مثال قمر سلطان اپنی صورت اور معنی میں آفتاب کے مماثل نہیں اور نہ وزیر چاند کے ہم مثل ہے مگر یہہ بات ہے کہ سلطان کو سب پر غلبہ ہوتا ہے اور سب کو اُس کا اثر پہنچتا ہے اسی قدر میں آفتاب کو اُس سے مناسبت ہے اور چاند اثر نور کے فیضان کے لئے آفتاب اور زمین کے درمیان واسطہ ہے جیسا کہ نور عدل کے فیضان کے لئے وزیر بادشاہ اور رعیت کے درمیان واسطہ ہوتا ہے یہہ مثال ہوئی نہ کہ مثل اللہ تعالی نے فرمایا ہے۔ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ اب خدا تعالی کے نور

† محسوسات کے انکشاف کو علم حسی سے تعبیر کیا کرتے ہیں اکثر شعور کا اطلاق بھی اسی پر آتا ہے اسی لئے حواس کو مشاعر کہا جاتا ہے ۱۲ مفتی شاہ دین سلمہ ربہٗ

‡ عقل صفت علمی کو بھی کہتے ہیں کما مر اور ایک قوت کو بھی کہتے ہیں جو قلب حقیقی انسان میں بمنزلہ نور کے ہے جسکے باعث علوم نظری کے قبول کرنے اور خفیہ صناعات فکری کے سوچنے کی اُسکو استعداد ہوتی ہے اسکی مثال نور آفتاب کے ساتھ بیان کیجاتی ہے کیونکہ نور عقل معقولات کے ادراک کا ذریعہ ہے جیسا کہ نور آفتاب محسوسات کے انکشاف کا وسیلہ ہے ۱۲ مفتی شاہ دین سلمہ ربہٗ

اور شبیہہ اور طاق اور درخت اور روغن میں کونسی مماثلت یہہ بھی اللہ تعالیٰ نے
فرمایا ہے۔ اَنۡزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَسَالَتۡ اَوۡدِیَۃٌۢ بِقَدَرِہَا فَاحۡتَمَلَ
السَّیۡلُ زَبَدًا رَّابِیًا الی اٰخرہ اس ایت میں قرآن شریف کی تمثیل بیان کی
توصیف قدیم ہے جس کی کوئی مثل نہیں پھر پانی اس کی کیوں مثل نہ گیا اور اکثر
خوابیں حضرت علیہ السلام کو دکھائی گئیں جیسا کہ دودھ اور حبل یعنی رسی کو
دیکھا اور فرمایا کہ دودھ اسلام ہے اور حبل قرآن شریف اور بہت مثالیں ہیں
جن کا کچھہ شمار نہیں اب دودھ اور اسلام میں کچھہ مماثلت نہیں اور نہ حبل اور
قرآن شریف میں لیکن اُنکے درمیان مناسبت ہے اور وہ یہہ ہے کہ حبل یعنی
رسی کے ساتھہ تو نجات دنیاوی کے لئے چنگل مارا جاتا ہے اور قرآن شریف
کے ساتھہ نجات آخرت کے لئے اور دودھ غذا ہے جس سے ظاہری زندگانی
ہے اور اسلام وہ غذا ہے جس سے حیات باطنی ہے یہہ تمام مثالیں ہیں مثلین
نہیں بلکہ ان چیزوں کے لئے تو کوئی مثل ہی نہیں اللہ تعالیٰ کی
بھی کوئی مثل نہیں لیکن اُسکے لئے مثالیں ہیں جو سبب مناسبات
عقاید کے اللہ تعالیٰ کی صفات سے خبر دیتی ہیں کیونکہ جس وقت ہم مر
کو سمجھائینگے کہ اللہ تعالیٰ چیزوں کو کس طرح پیدا کرتا ہے اور کس طرح
انکو جانتا ہے اور کس طرح انکی تدبیر کرتا ہے اور کس طرح کلام کرتا ہے اور
کلام بذاتہ قایم ہوتی ہے ان سب کی مثال انسان کے ساتھہ ہی بیان

اگر انسان اپنے نفس میں ان صفتون کو نہ سمجھتا تو اللہ تعالیٰ کے حق مین بھی ان
کی مثال اُس کی سمجھہ میں نہ آتی مثال اللہ تعالیٰ کے حق میں حق ہے اور مثل باطل
اگر کہا جاوے کہ اس تحقیق سے تو اللہ تعالیٰ کا دیدار خواب میں ثابت نہیں ہوتا
بلکہ رسول مقبول صلعم کا بھی خواب میں نہ دیکھا جانا ثابت ہوا کیونکہ جو دیکھا گیا
ہے وہ تو مثال ہے اُس کا عین نہیں پس رسول صلعم کے قول مَنْ رَاٰنِی فِی الْمَنَامِ
فَقَدْ رَاٰنِی میں ایک طرح کا مجاز ہوا معنی اسکے یہہ ٹھہرے کہ جس نے میری مثال
کو دیکھا گویا اُسنے مجھہ کو دیکھا اور جو اُسنے مثال سے سُنا گویا اُسنے مجھہ سے سُنا
ہم کہتے ہیں کہ جو شخص کہتا ہے رَاَیْتُ اللّٰہُ فِی الْمَنَامِ اُس کی یہی مراد ہوتی ہے
اور یہہ مراد نہیں ہوتی کہ اُسنے اللہ تعالیٰ کی ذات کو دیکھا جب کہ اس بات
پر اتفاق ہوا کہ اللہ تعالیٰ کی ذات اور نبی علیہ السلام کی ذات نہیں دیکھی جاتی
اور ان مثالون کا دیکھا جانا جائز ہے جن کو سونیوالا خدا تعالیٰ کی ذات اور
نبی علیہ السلام کی ذات اعتقاد کرتا ہے اب اسکا انکار کیونکر ہوسکے باوجودیکہ
خوابون میں اس کا وجود ہے جس شخص نے اس مثال کو خود نہ دیکھا ہوگا اُسکو
اُن لوگون سے خبر متواتر ہی پہنچی ہوگی جنہون نے ان مثالون کو دیکھا ہے
اور مثال معتقدہ کبھی تو سچی ہوتی ہے اور کبھی جھوٹی اور سچی مثال کو تو
اللہ تعالےٰ نے دیکھنے والے اور نبی علیہ السلام کے مابین بعض امور کے
معلوم کرنے کے لئے واسطہ بنا دیا ہے اور اللہ تعالیٰ قادر ہے کہ ایسا ہی

استعمال زبانون کے نزدیک دیدار ذات کا وہم نہیں پڑتا اگر ایسا شخص فرض
کیا جاوے جو اسکے نزدیک اس قول سے حق کے برخلاف وہم پڑے تو اسکے
ساتھ یہہ قول بولنا لایق ہی نہیں ہے بلکہ اسکے لئے اسکے معنی کی تفسیر کیجائیگی
جیسا کہ ہم کو جائز نہین ہی کہ بولیں کہ ہم اللہ تعالیٰ کو دوست رکھتے ہیں اور اس کا
ملنا چاہتے ہین کیونکہ ان اطلاقات سے کئی لوگون کو خیالات فاسدہ سمجھہ مین
ہیں اور اکثر لوگ ان اطلاقات سے وہی معنی سمجھتے ہیں جو ہم نے ذکر کئے
ہیں اور انکو کچھہ خیال فاسد نہین ہوتا سو ان اطلاقات مین مخاطب کے حال کی رعایت
کیجائیگی جہان مبہم نہ ہو وہان بغیر کشف اور تفسیر کے بولنا جائز ہی اور جہان مبہم ہو
وہان تفصیل اور کشف ضروری ہی فی الجملہ اس بات پر اتفاق ثابت ہو گیا کہ
اللہ تعالیٰ کی ذات نہین دیکھی جاتی اور جو دیکھی جاتی ہے اوس کی مثال ہے اور
اس بات مین اختلاف ٹھہرا کہ بولنا لفظ دیدار کا اللہ تعالیٰ کی ذات پر جائز ہی یا نہین - اب
جو شخص گمان کرتا ہی کہ اللہ تعالیٰ کے حق میں مثال کا ہونا محال ہی سو یہہ گمان اسکا خطا ہے
بلکہ ہم اللہ تعالیٰ اور اسکی صفات کے لئے مثال بیان کرتے ہیں اور اس کی ذات
کو مثل سے پاک اور منزہ جانتے ہیں نہ کہ مثال سے **فصل** جبکہ روح کی حقیقت
سے واقف ہو گیا تو ثواب و عذاب قبر بھی جان سکتا ہے - روح جب
بدن سے جدا ہو جاتی ہے تو قوت وہمیہ بھی بدن سے چلی جاتی ہے اور بدن کے
ہیئات میں سے کوئی چیز روح کے ساتھ نہیں رہتی اور یہہ تجھکو معلوم ہو چکا ہے

کہ قوام روح کا بغیر بدن کے بھی ممکن ہے ہر شخص کو اپنے مرنے اور دنیا سے
جانیکا علم رہتا ہے اور یہہ جانتا ہے کہ خود ہے مرا اور اپنا ہی بدن دفن ہوا
جسطرح کہ زندگی مین جانتا تھا۔ قبر مین وہ اپنے اعمال نیک و بد کی جزا پاویگا
ہر ایک کے لئے اعمال کے لحاظ سے قبر یا تو باغ ہے یا گڑھا بمصداق حدیث نبی
کریم صلعم کے۔ ت القبر اما روضة من ریاض الجنة او حفرة من حفر
النیران اگر وہ نیک بخت ہے تو فراغ بالی و نیک حالت یعنے ایسے باغوں
جنکے نیچے سے نہریں بہتیں ہوں اور ایسے سر سبز چمنوں میں جسمیں غلماں و حوریں
ہیں اور پاکیزہ پانیکی پیالے وغیرہ موجود ہیں جسطرح وہ اعتقاد رکھتا تھا اپنے
کو پاتا ہے۔ یہی ثواب قبر ہے۔ اور اگر نہیں تو ان تکالیف میں جو عذاب
کے طور سے اوسکو بہوچتی رہتی ہیں جنکی خبر مخبر صادق نے دی ہے رہتا ہی
اسکو عذاب قبر کہتے ہیں۔ قبر فی الحقیقت اسی حالت و صورت کا نام ہے
اوسمیں ثواب ہے یا عذاب۔ اور پھر زندہ ہونا قیامت میں جسکو دوسری پیدائش
سے تعبیر کرتے ہیں۔ نفس کا اس صورت سے نکل پڑہنا ہے جیسا کہ بچہ بچہ دان
سے نکل پڑہتا ہے۔ قولہ تعالیٰ۔ ت۲ قل یحییها الذی انشاءها اول مرة
وهو بکل خلق علیم وقولہ تعالیٰ۔ ت۳ الَّذِي جَعَلَ لَكُم مِّنَ الشَّجَرِ الْأَخْضَرِ
نَارًا فَإِذَا أَنتُم مِّنْهُ تُوقِدُونَ اس پیدائش کی روشن دلیل و مثال ہی۔
وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَالْمِنَّةُ وَالصَّلٰوةُ عَلٰى نَبِيِّهٖ مُحَمَّدٍ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

تمت

# تذکرہ

امام حجۃ الاسلام زین الدین ابو حامد محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ ۴۵۰ھ ہجری میں
بمقام طوس پیدا ہوئے وطن شریف آپکا غزالہ ہے طوس کے دیہات میں سے تحصیل علوم آپ نے
ابو حامد اسفرائی اور ابو محمد جوینی سے کی ابتدا میں آپ طوس میں ہے پھر بغرض تکمیل علوم بمقام
نیشاپور امام الحرمین ابو المعالی کے پاس تشریف لے گئے اصول و فروع مذہب امام شافعی رح
کے آپ ماہر تھے آپ کی تصنیفات کا مجموعہ چار سو جلدیں ہیں احیاء العلوم آپنے ایکہزار یکصد دن
میں تالیف کی حل مسایل غامضہ کی تصنیف بعد احیاء العلوم کے ثابت ہوتی ہے۔ تفسیر یاقوت التاویل
آپ کی چالیس جلدوں میں ہے۔ کیمیای سعادت اور بسیط اور وسیط اور وجیز اور خلاصہ اور مستصفی
اور تہافۃ الفلاسفہ اور محک النظر اور معیار العلم اور مقاصد اور مضنون بہ علی غیر اہلہ اور جواہر القرآن
اور المقصد الاسنیٰ فی شرح اسماء الحسنیٰ اور مشکوٰۃ الانوار وغیرہ بھی آپ کی تصنیفات میں سے ہیں کتاب
منخول جب آپ تصنیف کرکے اپنے استاد امام الحرمین کی خدمت میں لے گئے تو انہوں نے فرمایا
تم نے مجھ کو زندہ ہی دفن کر دیا یعنی تمہاری تصنیفات کے سامنے میری تصنیفات کی قدر
جاتی رہی جب نظام الملک امیر بغداد کی طرف سے مدرسہ نظامیہ واقعہ بغداد کا منصب درس و تدریس
آپ کے تفویض ہوا وہاں عرصہ تک آپنے درس دیا آپ کا درس ایسا مقبول عام ہوا کہ جب مدرسہ
سے مکان کو آتے تو پانسو فقیہ و شیخ بائیں پیش آپکے گرد ہوتے پھر آپنے زہد اختیار
کیا اور درس وغیرہ کو ترک کرکے قصد حج استوار کیا حج بیت اللہ سے کامیاب ہو کر ملک شام میں مراجعت
فرمائی ایک مدت تک وہاں مقیم رہے بعد ازاں بیت المقدس کی طرف تشریف لے گئے وہاں سے مصر میں گئے
ایک مدت اسکندریہ میں رہے پھر جانب شام معاودت کی کچھ عرصہ کے بعد اپنے وطن مالوف طوس میں تشریف لے گئے
اور آخر عمر تک اسی جگہ مقام فرمایا ایک مدرسہ و ایک خانقاہ بنوا کر اپنی اوقات کو تعلیم و دیگر امور خیر میں تقسیم کیا تھا
تک لوگ بعد ... ۱۴ جمادی الآخر ۵۰۵ھ ہجری میں پچپن برس کی عمر میں ہمراہی علیین ہوئے اعلی اللہ فی الجنۃ ...

تمت بالخیر

## قد جاءکم من الله نور

الحمد لله والمنۃ کہ درین ایام خجستہ انجام کتاب مستطاب برکات انتساب مسمی بہ





مولفہ فاضل اجل کامل اکمل عمدۃ العلماء زبدۃ الکملاء مولینا ابو الاحسان محمد عبد الحق صاحب انصاری سہارنپوری عم فیضہ وسلمہ الرحمان۔


بفرمایش جناب منشی امام الدین صاحب مولود خوان سہارنپوری بارک الله وسلمہ


در مطبع خیرخواہ سرکار سہارنپور باہتمام سید عزیز الدین طبع شد

# مژدہ انام مع ہدایت موافقان و مخالفان قیام

جو کہ ہم مسلمانونکا مذہب اپنے سردار دو عالم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت رکھنا۔ آپکی عظمت کا ماننا۔ آپکا اتباع کرنا ہے۔ اسواسطے آپکا ذکر پاک خواہ آپکی ولادت شریف کا ہو یا غیر ولادت کا۔ سب ہمارا ایمان۔ اور بحکم۔ مَنْ اَحَبَّ شَیْـًٔا اَکْثَرَ ذِکْرَہٗ آپکی محبت کا نشان اور اہل اخلاص کا ورد زبان ہے پس مخلصان محبت نبوی صلعم کو مژدہ روحانی اور بشارت ایمانی دیجاتی ہے کہ حسب ضرورت لاحقہ کہ آجکل سہارنپور مین مانعین و قائلین قیام کا اختلاف ہے کہ قیام تعظیمی جائز ہے یا غیر جائز۔ اس احقر ناچیز ابوالاحسان محمد عبد الحق انصاری سہارنپوری عفی عنہ نے ثبوت قیام ہذا کو حسب اتباع سواد اعظم علماء کاملین دین نبی اکرم کہ بفحوائے ہدایت انتمائے حدیث ۱ اِتَّبِعُوا السَّوَادَ الْاَعْظَمَ ۲ ہے حق سمجھکر کتاب مسمی بہ شرف الاسلام فی ثبوت المیلاد والقیام خالصًا لوجہ اللہ بغرض آگاہی خاص و عام اہل اسلام کے تالیف کی ہے جو اب زیور طبع سے مزین ہوکر جلوہ افروز عالم ہوئی۔ اسمین اول ثبوت بیان میلاد قرآن۔ حدیث۔ اجماع امت سے ہے بعدہ قیام تعظیمی مطلقًا اور خاص وقت ذکر ولادت شریف کا ثبوت مع جوابات اعتراضات منکرین قیام تعظیمی بتحقیق تمام ہے کہ بموجب الحق احق بالاتباع اور الساکت عن الحق شیطان اخرس حق الامر کی پیروی اور اشاعت واجب ہے اور خاموشی یا دو طرفہ بات کہنی ممنوع۔ اور مجھے اسمین کسی بھائی مسلمان طالب حق سے مناقشہ اور بحث نہین ہے بلکہ یہہ اظہار امر حق ہے جو اہل علم کا فرض ہے اسمین اگر کوئی صاحب مانعین قیام ہمارا مین نے غور کرینگے اور تہذیب کو لازم جانینگے تو یہہ ناچیز بھی اپنے فرض ادا کرنے میں کوتاہی نہ کریگا۔ مگر حضرات مانعین قیام ہذا کو لازم ہے کہ صریح مخالفت قطعی قرآن یا حدیث معتبر یا اجماع یا قول و فعل مجتہد سے بحوالہ کتاب معتبر مع نقل عبارت کے لکھین ورنہ اونکا

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله المعبود المحمود الذي ذكر مولد نبيه المحمود وقال في كتابه الذي لا ريب فيه لاحد من العنود لقد جاءكم رسول من انفسكم عزيز عليه ما عنتم حريص عليكم بالمؤمنين رءوف رحيم وقد جاءكم من الله نور وهو النور الذي اصل وجود لكل موجود والصلوة والسلام على رسوله محمد افضل كل مولود الذي قال بنفسه النفيسة في ولادته الشريف (اني عند الله مكتوب خاتم النبيين وان ادم لمنجدل في طينته وساخبركم باول امري انا دعوة ابراهيم وبشارة عيسى عليهما السلام ورؤيا امي التي رأت حين وضعتني الى اخر الحديث الذي هو في كتب الصحاح معدود. ولقد اشار اليه عمه المكرم العباس بن عبد المطلب حيث قال

وانت لما ولدت اشرقت الارض ❊ وضاءت بنورك الافق

فنحن في ذلك الضياء وفي النور ❊ سبيل الرشاد نخترق اما بعد فيقول ابو الاحسان محمد عبد الحق بن شيخ اعز الدين الانصاري السهارنپوري عفا الله عنهما انه قد استبان عند فحول العلماء الكرام والعلماء البررة ان ذكر مولد النبي الكريم موجب للبركات والاجر العظيم

وانه قد انعقد عليه اجماع جم غفير من علماء الدين وجيل كثير من الفضلاء الكاملين وانه من خرق الاجماع ليس من اصحاب الدين وانه لقد استحسن جمهور العلماء الحنفية الكرام القيام عند ذكر ولادته عليه السلام من علماء المكة والمدينة والمصر واليمن وغيرها من بلاد العرب والعجم وانه قد قال النبي صلى الله عليه وسلم ما رآه المسلمون حسنا فهو عند الله حسن ـ والمراد فيه من المسلمين العلماء الكاملين الذين لهم قوة الرؤية والروية في مهمات مسائل الدين فليف يجوز ان يقال في حقهم انهم لا يعلمون القران والحديث والفقه وهم يشتغلون ليلا ونهارا في امور الدين المتين افلا يعلمون هذه العلماء الكرام حديث منع القيام بل يعلمون علما كاملا لكنهم يقولون انه لمنع التكلف في قيام بعد قيام مرة بعد مرة وكرة بعد كرة وقطعة قال صلى الله عليه وسلم لا تقوموا كالاعاجم فكرهه صلى الله عليه وسلم لكونه من عادة المتكبرين المتجبرين ـ ورجوع نفي المقيد الى القيد ظاهر لا ينكره الا معاند مكابر ـ فنفي مطلق القيام التعظيمي ثابتا بدليل امر النبي صلى الله عليه وسلم للانصار حين قدم سعد بن معاذ (قوموا الى سيدكم) فان قلت انه كان لاعانة نزوله من المركب لانه كان في رحله من الجرح اثر الم وتعب وحرف الى لا يستقيم صلة لقوموا بل صلته اللام ـ فهذا دليل لنا ظاهر لا الى الافهام ـ قلت نعم صلته اللام وانا ايضا من الى الافهام لكن هذا الكلام وقع عند قرب مجيئه على سبيل الاستعجال فيحذف في الاتصال كما هو عادة العرب الفصحاء وطريق البلغاء والاصل قوموا لسيدكم واذهبوا اليه فحرف الى صلة لفعل محذوف اذهبوا وصلة قوموا اعني لسيدكم محذوف بقرينة ذكره فيما بعد ـ فالمقصود له صلى الله عليه وسلم كلا الامرين التعظيم والاعانة فان لفظ السيد المضاف الى ضمير الجميع المخاطب يفيد لذلك قطعا لانه كما يقتضي الاعانة يقتضي التعظيم ايضا وهذا هو الحق الصريح فلا تلتفت الى منعه القبيح وقد قال صاحب

المرقاة الذی هو شارح المشکوٰة فی تشریح حدیث سعد بن معاذ ان فیه قولین وقدّم قول اهل التعظیم وهو اخذه انه برّ تکریم وذکر هذا الاعتراض الذی ذکرت بعد قول الفریق الثانی حجة لهم فقد اجبت لک بجواب لا یحوم حوله ارتیاب ۔
وسیجیٔ لک زیادہ تفصیل فی هذا الباب انشاء الله تعالیٰ فی اللسان الهندی الذی اختیر لافادة العام والخاص من اهل الاسلام والله تعالیٰ هو الموفق للرشاد والتوبة من کل انکار وعناد فانه مالک لقلوب العباد ۔ وصلی الله تعالیٰ علی حبیبه محمد صلی الله علیه وسلم وآله الاکرم الی یوم التناد ۔

# التماس

جمیع مخلصان اہل سنت والجماعت کیخدمت مین عرض ہے کہ جو کہ آجکل اس شہر سہارنپور مین فرقہ منکران قیام مجلس میلاد نبی علیہ السلام نے علمائے قائلین استحباب قیام میلاد شریف اور محبین و شائقین اس ذکر لطیف کو نعوذ باللہ گمراہ اور شیطان وغیرہ کہنا شروع کیا ہے جو طریقہ اہل سنت نہین ہے کہ (سَبُّ الْمُؤمِنِ فُسُوقٌ) عقائد مین موجود ہے بلکہ عادت رافض ہے ۔ اسلئے بوجہ ضرورت اسلامی اور بغرض آگاہی مخلصین اہل اسلام جوابات منکران ومخالفان مجلس میلاد شریف بھیئت کذائی یعنی سامان روشنی وفرش وغیرہ کی آرایش اور قیام وقت ذکر ولادت مکرم حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تحریر کرنا فرض سمجھا گیا اور کسی متعصب کے برا کہنے سے کچھہ مطلب ملحوظ نظر نرہا اور نہ رہے کیونکہ یہ طریقہ اہل علم نہین ہے سہ دریائے فراوان نشود تیرہ بسنگ :: عارف کہ برنجد تنک آبست ہنوز ۔ اہل اخلاص کو اپنے طریق سلف موافق جمہور علما پر ثابت قدم رہنا چاہیے کہ مَنْ شَذَّ شُذَّ فِی النَّار حدیث مین آیا ہے ۔
اور حضرات ناظرین ہذا سے توقع ہے کہ نظر عداوت اور تعصب سے اس تحریر کو ملاحظہ نفرماوین کہ سہ ز روئے دوست دل دشمنان چہ دریابد :: کہ کور چشم کجا شمع آفتاب کجا :: والسلام علی من اتبع طریق جماعة الاسلام **تنبیہ** یہ سب مضمون عربی زبان مین لکھا جاتا کہ عوام مین

طرفین کی دلائل کے سمجھنے کی بخوبی لیاقت نہین ہے اور علماء عربی زبانمین بھی بخوبی سمجھ سکتے ہین لیکن
جو کہ اسمین عام اہل اسلام کی محض تادافقیت رفع منظور تھی اسلئے اردو زبان مین لکھا گیا اللہ تعالے سب کو نیک
توفیق دے آمین ۔

## ثبوت میلاد شریف از کتاب و سنت و اجماع امّت

واضح ہو کہ اللہ تعالے قرآن شریف مین فرماتا ہے قَدْ جَاءَكُمْ مِنَ اللّٰهِ نُورٌ الخ یعنی اللہ تعالے
کیطرف سے تمہارے پاس نور آیا اور وہ نور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہین جو بصفت نور دنیا مین
تشریف لائے اور تاریکی ضلالت سے نجات دینے والے ہوئے حضرت عباس بن عبد المطلب نے
کہ آپکے عم مکرم تھے آپکی تعریف مین یہی مضمون اپنے اشعار ذیل مین بیان کیا ہے ۔ سہ
وَاَنْتَ لَمَّا وُلِدْتَ اَشْرَقَتِ الْاَرْضُ ٭ وَضَاءَتْ بِنُوْرِكَ الْاُفُقُ ٭ فَنَحْنُ فِيْ ذٰلِكَ
الضِّيَاءِ وَفِيْ ٭ النُّوْرِ سُبُلَ الرَّشَادِ نَخْتَرِقُ ٭ یعنی جب آپ پیدا ہوئے تمام زمین روشن
ہو گئی اور آسمان کے کنارونمین روشنی پھیلی ۔ پس ہم اسی روشنی اور اس نور مین ہدایت کا رستہ تلاش
کرتے ہین ۔ اور سوا ان دو شعرونکے انہون نے بہت سے اشعار آپکی ولادت شریف کے بیان مین
فرمائے ہین ۔ دوسری آیت قرآنی لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ
حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ یعنی بے شک تمہارے پاس آیا ہے رسول تمہین مین سے کہ
جسپر ناگوار اور گران ہے وہ چیز کہ اُس سے تم تکلیف اُٹھاؤ اور حرص رکھنے والا تمہاری ہدایت پر اور
رحم کرنے والا اور مہربان ہے تمام مسلمانون اور ایماندارونپر ۔ اس آیت مین بھی خدا تعالی نے
آپکے تشریف لانے یعنی پیدا ہونیکا ذکر معہ آپکی تعریفات کے کیا ہے سو یہی بیان میلاد شریف کا ہوتا ہے
کہ آپکی پیدایش شریف کا ذکر معہ آپکے خواص و برکات وقت ولادت اور دیگر فضائل کے کہا جاتا ہے اور نثر اور
نظم مین بیان یکسان ہے کہ اصل مطلب واحد ہوتا ہے ۔ پس یہہ ثبوت تو کتاب یعنی قرآن شریف سے
ہوگیا اور قرآن کا منکر کافر ہوتا ہے اسواسطے اس بیان مین کہ صحیح طور سے ہو کسیکو انکار اور شک نکرنا چاہئے

بان غلط روایات کا پڑہنا نچاہیئے۔ اور بدوضع لوگون سے ایسے متبرک بیان کا پڑہوانا مناسب نہین ہے اور اسقدر پڑہنا کہ آدھی رات تک اسی مین رہین اور صبح کی نماز قضا ہوناجائز نہے۔ اور افراط تفریط منع ہے۔

# بیان ثبوت مجلس میلاد شریف از حدیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنِّیْ عِنْدَ اللّٰہِ مَکْتُوْبٌ خَاتَمُ النَّبِیِّیْنَ وَاِنَّ اٰدَمَ لَمُنْجَدِلٌ فِیْ طِیْنَتِہٖ وَسَاُخْبِرُکُمْ بِاَوَّلِ اَمْرِیْ اَنَا دَعْوَۃُ اِبْرَاہِیْمَ وَبِشَارَۃُ عِیْسٰی وَرُؤْیَا اُمِّیَ الَّتِیْ رَاَتْ حِیْنَ وَضَعَتْنِیْ وَقَدْ خَرَجَ لَہَا نُوْرٌ اَضَاءَ لَہَا مِنْہُ قُصُوْرُ الشَّامِ۔ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالْبَزَّارُ وَالطَّبْرَانِیْ وَالْبَیْہَقِیُّ وَالْقَسْطَلَانِیْ وَغَیْرُہُمْ۔ یعنی بروایت محدثین احمد اور بزار اور طبرانی اور بیہقی اور قسطلانی وغیرہم کے یہہ حدیث مذکور ثابت ہے جسکا ترجمہ یہہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود فرمایا ایک مجمع صحابہ مین کہ بلاشک مین خدا کے نزدیک خاتم النبیین لکھا ہوا تہا جبکہ آدم عم کے خاکی پتلے مین روح بھی نہ پڑی تھی اور مین تمکو ابہی اپنا ابتدائی حال یعنی پیدایش کا سُناتا ہون اور اپنی اصل کیفیت سے خبر دیتا ہون کہ مین وہی دعا ابراہیم کی اور بشارت عیسیٰ کی ہون یعنی جو حضرت ابراہیم عم نے دعا کی تھی کہ اے خدا انکی اولاد مین ایک نبی انہین سے ہی پیدا کر جو انکو تیرے احکام سناوے وہ دعا خدا کی جناب مین قبول ہوئی تھی جسکا ظہور مجھسے ہوا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم کو خوشخبری دی تھی کہ میرے بعد ایک نبی خاتم الانبیا ہوگا جسکا نام نامی احمد ہوگا سو وہ نبی مین ہی ہون۔ اور جب مین پیدا ہوا تو میری والدہ بزرگ نے ایک ایسا نور جلوہ گر دیکہا جس سے انکو ملک شام کے محلات و مکانات روشن ہوگئے یہہ حدیث صحیح اور محدثین کے نزدیک مقبول ہے اور تمام اہل اسلام اسپر ایمان رکہتے ہین کسیکو اس سے انکار نہین۔ پس مولود شریف کا پڑھنا اور مجمع کو سُنانا اور اسمین شریک ہونا خود فعل اور قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ رضی اللہ عنہم سے ثابت ہوگیا کہ یہہ طریق سنت ہے اسمین ہمیشہ مشغول رہنا چاہیئے جیسا کہ کسی شاعر نے لکہا ہے ؎ رہو ذکر پیمبر مین ہمیشہ رات دن شاغل :: پتا الفت کا ہے اور راہ پر سنت کے چلنیکا :: پڑھو دل سے درود اے مومنو بہیجو سلام اُنپر :: مرادونکا وسیلہ ہے

اور آفاتون کے ملنیکا۔

## دلیل سوم اسکے لئے اجماع اُمّت ہے

اسکا بیان یہہ ہے کہ جمہور علمائے عرب و عجم اور فضلائے مستند و مسلّم اور عام و خاص اہل اسلام ذکر مولد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مین خدا و رسول کی رضامندی اور دارین کی خیر و برکت اور بہرہ مندی سمجھتے چلے آئے ہین چنانچہ جناب مولینا محمد عبد الحق صاحب محدث دہلوی اپنی کتاب (ما ثبت من السنة فی ایام السنة) مین تحریر فرماتے ہین قال ابن الجزری وَلَا زَالَ اَهْلُ الْاِسْلَامِ يَحْتَفِلُوْنَ بِشَهْرِ مَوْلِدِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَعْمَلُوْنَ الْوَلَائِمَ وَيَتَصَدَّقُوْنَ فِيْ لَيَالِيْهِ بِاَنْوَاعِ الصَّدَقَاتِ وَيُظْهِرُوْنَ السُّرُوْرَ وَيَزِيْدُوْنَ فِي الْمَبَرَّاتِ وَيَعْتَنُوْنَ بِقِرَاءَةِ مَوْلِدِهِ الْكَرِيْمِ وَيَظْهَرُ عَلَيْهِمْ مِنْ بَرَكَاتِهٖ كُلُّ فَضْلٍ عَمِيْمٍ ۔ یعنی اہل اسلام ہمیشہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدایش کے مہینے ربیع الاول مین محفل میلاد شریف کرتے رہے ہین اور ماہ ربیع الاوّل کی راتون مین کھانے کھلاتے اور بانواع صدقات تصدق اور اظہار خوشی اور احسانات و خیرات مین افزایش اور میلاد شریف پڑھنے کا اہتمام کرتے رہے ہین اور اُنپر اس عمل خیر کی برکات سے ہر نوع کی خیر یعنی دین اور دنیا کی بہلائی اور عام ترقی کا ظہور ہوا ہے۔ اِسکے بعد حضرت شیخ ممدوح اسی کتاب مذکور مین لکھتے ہین کہ اس مجلس میلاد شریف کے خواص سے ہے کہ جس سال مین یہہ محفل کرائی جائیگی اسکے کرانے والے کے واسطے اس تمام سال مین ہر آفت سے امن ہوگا اور اُسکی جو مراد ہوگی وہ بر آویگی پس رحم کرے اللہ تعالی اُس شخص پر جو اِس ماہ مبارک کی راتونکو عید کرے اور مجلس میلاد سے کرے تاکہ جسکے دل مین مرض اور عناد ہو اُسپر زیادہ سخت علت اور مصیبت ہو۔ غرض اس سے یہہ ہے کہ خوشی دوستون اور مخلصون کے واسطے جسقدر زیادہ ہوگی اُسیقدر مخالفین کو رنج اور مصیبت ہوگی اور ظاہر ہے کہ مخالف اسکا بجز یہود اور نصاری کے کون ہے مسلمانون کو سبکو میلاد شریف کی کثرت اور اس سے محبت کرنی لازم ہے تاکہ محبان رسول صلعم مین روز قیامت کو پکارے جاوین کہ حدیث

شریف مین ہے کہ جو کوئی کسیکو دوست رکھتا ہے اُسکا اکثر ذکر کرتا ہے پس جو اس ذکر سے
ناخوش ہو وہ بموجب اس حدیث کے محبان رسول عم مین ہرگز نہین ہے اور مسلمان کوئی ایسا نہین
ہو سکتا ہے اور اسمین درود شریف کی کثرت ہوتی ہے اور ملائکہ رحمت کا اسمین نزول ہوتا ہے اور ایک
درود پڑھنے سے دس نیکیونکا ثواب ملتا ہے چہ جائیکہ ایک گھنٹہ یا کم وبیش درود شریف پڑھنے اور
اپنے پیشوا سردار دوجہان رحمۃ للعالمین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات بابرکات کے
سُننے مین مشغول رہین اور نیت صادق ثواب آخرت سے ایسے متبرک جلسہ مین شریک ہون جس
مین خدا کے محبوب کا ذکر ہو۔ صلی اللہ علیہ علی آلہ وسلم اور اللہ تعالی فرماتا ہے وَتُعَزِّرُوْهُ وَ
تُوَقِّرُوْهُ اور ابن عباسؓ نے تفسیر قول تُعَزِّرُوْهُ مین لکھا ہے ای تُجِلُّوْهُ یعنی حکم خداوندی ہے
کہ تم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم اور تکریم کرو اور ایک قراءت مین وتُعَزِّزُوْهُ بھی ہے جسکا
مادہ لفظ عزّ ہے اور اجلال اور عزت مراد ہے صاحب تفسیر روح البیان نے سورہ فتح مین
لکھا ہے وَمِنْ تَعْظِيْمِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَمَلُ الْمَوْلِدِ الخ یعنی تعظیم نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے
مولود شریف کا پڑھنا اور آپکے فضائل کا بیان کرنا ہے۔ اور حضرت کی تعظیم کرنا عین ایمان ہے کہ
جب خدا تعالی کو یہا تک آپکی عظمت کا اظہار مقصود ہے کہ اول کلمۂ اسلام اور اذان اور نماز مین کہ اعلی
عبادات سے ہے آپکو اپنے نام کے ساتھ شامل کیا اور آپ پر درود بھیجنیکا حکم ہوا تو ہمین اُس سے
غفلت کرنی کسطرح جائز ہوگی ؎ عبادات مین حق نے رکھا شمول :: ملا یا کم سے اپنے نام رسول
اذانون مین داخل ہے نام آپکا :: نمازو نمین شامل سلام آپکا۔

## بیان جواز روشنی اور آرایش فرش وغیرہ اور تقسیم شیرینی

واضح ہو کہ فتاوی عالمگیریہ کی پانچوین جلد باب الزینۃ مین لکھا ہے وَنَحْوُ ذٰلِكَ لِلْاِنْسَانِ اَنْ يَّبْسُطَ
فِیْ بَيْتِهٖ مَا شَاءَ مِنَ الثِّيَابِ الْمُتَّخَذَةِ مِنَ الصُّوْفِ وَالْقُطْنِ الْمَصْبُوْغَةِ وَغَيْرِهَا وَالْمُنَقَّشَةِ وَغَيْرِهَا

یعنی جائز ہے آدمی کو کہ پہناوے اپنے گھر مین جو چاہے کپڑے پشمینہ کے یا روئی کے رنگین ہون
یا غیر رنگین اور نقشدار ہون یا سادہ - اور یہہ ظاہر ہے کہ خوشی کے موقع مین اظہار زینت کا کیاجاتا ہے
اورحضرت کی پیدائش کے ذکر سننے سے زیادہ مسلمان کو کیا خوشی ہوگی کہ وہی مسلمانونکے سردار
اور حبیب کردگار ہین اسواسطے عمدہ فرش اور روشنی اور خوشبو کا حسب مقدور اہتمام اور انتظام
اس ذکر شریف مین کرنا موجب ثواب ہے کہ اِسمین اس شخص کی محبت اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کی عظمت پائی جاتی ہے اور اعمال کی مقبولیت نیات سے ہے چنانچہ محدث امام نووی رح
شارح صحیح مسلم کے استاد ابوشامہ رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے مَا یُفْعَلُ فِی الْیَوْمِ الْمُوَافِقِ لِیَوْمِ
مَوْلِدِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِنَ الصَّدَقَاتِ وَاِظْہَارِ الزِّیْنَۃِ وَالسُّرُوْرِ فَاِنَّ ذٰلِکَ
مَعَ مَا فِیْہِ مِنَ الْاِحْسَانِ مُشْعِرٌ بِمَحَبَّتِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَتَعْظِیْمِہٖ فِیْ قَلْبِ فَاعِلِ ذٰلِکَ وَ
شُکْرًا لِلّٰہِ عَلٰی مَا مَنَّ بِہٖ مِنْ اِیْجَادِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ - یعنی تاریخ ولادت آنحضرت
صلعم مین صدقات اور زیبائش اور اظہار زینت اور خوشی سے جو کچھہ کیاجاتا ہے پس یہہ کام باوجود
اِسکے فی نفسہٖ مستحسن اور مستحب ہونیکے اس بات کا نشان ہے کہ اسکے کرنے والے کے دلمین
آنحضرت صلعم کی محبت و تعظیم ہے اور خدا کے شکر ادا کرنے پر بھی مشعر ہے کہ اس زینت کرنے
والے نے خدا کی اس نعمت عظمیٰ کا کہ اُسنے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیدا کرنے
سے ہمپر بڑا احسان کیا ہے شکر ادا کیا ہے - غرض اِسمین محبت اور عظمت جناب رسالت پناہی
ہے اور شکر نعمت نامتناہی حضرت الٰہی - اور جوکہ اصل اشیا مین اباحت ہے تو بلا دلیل حرمت کے
حرام اور ناجائز کہنا ممنوع ہے پس روشنی اور آرایش فرش اور خوشبو کا مال حلال سے کرنا مباح ہے
اور بہ نیت محبت و عظمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم موجب ثواب اور مستحب ہے کہ محبت نبوی مین مال
اور جان کا قربان کرنا عین دین اور ایمان ہے اسکا منکر محبت نبوی علیہ السلام سے محروم ہے.
اور یہہ کہنا کہ اسمین اسراف و فضول خرچ کرنا ہے اور اسراف جائز نہین - غلط ہے کیونکہ جب ہم
کہہ چکے ہین کہ بہ نیت محبت نبوی علیہ السلام یہہ کام موجب ثواب اور باعث رضامندی خدا و رسول ہے

تو اسکو فضول کہنا ایسا کام ہے جو خود تو فضول ہے کیا حدیث میں نہیں آیا کہ ایک مرتبہ حضرت
بخوشی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کیواسطے حضرت ابوبکر صدیق نے اپنا کل مال اور اسباب حتی کہ
بدن کے کپڑے تک خدا کیواسطے دیدیئے کیا یہ کام انکا فضول کہا جا سکتا (ہرگز نہیں) الغرض اسراف کا الزام بجا
نہیں ہر شخص کا خرچ اوسکی حال کی مطابق جداگانہ طور پر ہے کسیکو دس روپیہ کا خرچ بھی مشکل ہے اور کسیکو سو روپیہ بلکہ
ہزار تک صرف کرنا دشوار نہیں تو مطلقاً یہ کہدینا کہ روشنی اور فرش وغیرہ کا تکلف اسراف ہے درست نہیں
ہاں اگر میسر نہیں ہے تو قرض لیکر یہ سامان کرنا بیشک درست نہیں ہے اور ناجائز مال کی تو ظاہر ہے کہ ہرگز جائز نہیں ہے
اور اگر تھوڑا تھوڑا جمع کر کر کے کر سکتے ہیں تو بلاشک سبکے لئے درست اور موجب ثواب ہے افسوس ہے کہ یہ منع کرنیوالے صدہا
فضول خرچیوں کو اپنی واسطے جائز رکھتے ہیں کہ جیسے موٹے کپڑے اور سادہ روشنی اونکی باپ دادا رکھتے تھے
اب اونکی نسبت کسقدر اسراف کرتے ہیں مثلاً پہلے انکے گھروں میں چراغدان ڈیوٹ کا تھا جو دو آنہ کو آتا تھا
اب اسکی جگہ لیمپ وغیرہ بیت روشن میں اور لباس و خوراک میں طرح طرح کی پر تکلف سامان موجود ہیں اور گہروں کی
تعمیر میں ہزارہا روپیہ خرچ کرتے ہیں کیا یہ اسراف نہیں ہے اور میلاد شریف میں روشنی کا زیادہ کرنا اسراف ہے
حافظ حمزہ اسیواسطے کہتا ہے سہ حیرتے دارم ز دانایان مجلس باز پرس * توبہ فرمایان چرا خود توبہ کمتر میکنند
دوسروں کو قناعت کرنا اور اسراف سے بچنا بتاتے ہیں اور خود پچاس چالیس روپیہ کی تنخواہ سے کم پر حدیث اور فقہ
اور تفسیر قرآن پڑھانے کی نوکری مدارس عربی میں نہ کریں جہاں خیرات کا روپیہ جمع ہوتا ہے
بہلا اسکا ثبوت قرآن و حدیث اور قرون ثلثہ سے دیسکتے ہیں (ہرگز نہیں) اگر کم تنخواہ لیکر کم
خرچ کر کے قناعت کرتے تو کیا خود انکے واسطے اس اسراف سے بچنے میں ثواب نہوتا۔ مگر انکو
اپنے نفس سے زیادہ اسراف میلاد شریف پر نظر ہے اور دوسروں کو
وعظ سنانا زیادہ مد نظر ہے پس ایسے ہی واعظوں کے حق میں اللہ تعالےٰ
فرماتا ہے لِمَ تَقُولُونَ مَا لَا تَفْعَلُونَ ۔ اور شیرینی کا بعد میں
تقسیم کرنا درست ہے اور بہ نیت مذکور موجب ثواب ہے —
مولانا سلامت اللہ صاحب محدث کانپوری رحمۃ اللہ علیہ

شاگرد رشید حضرت شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی ہو کے لے اپنی کتاب مسئلے پہ شہاج
میں تحریر فرماتے ہیں۔ و حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی قدس سرہ در جواب
سائلی کہ استفسار از مجلس محرم و مرثیہ خوانی نمودہ افادہ فرمودہ کہ در تمام سال دو مجلس در خانۂ فقیر
منعقد میشود اول کہ روز عاشورہ یا یک دو روز پیش ازین قریب چہار صد یا پانصد کس بلکہ
قریب ہزار کس و زیادہ ازان فراہم می آیند و درود می خوانند۔ بعد ازان کہ فقیر می آید و می نشیند
و ذکر فضائل حسنین رضی اللہ عنہما کہ در حدیث شریف وارد شدہ در بیان می آید و درین
ضمن بعض مرثیہا کہ از جن و پری حضرت ام سلمہ و دیگر صحابہ شنیدند نیز مذکور می شود۔ الے
و بعد ازان ختم قرآن و پنج آیت خواندہ بر ما حضر فاتحہ نمودہ می آید الے و باقی ماند مجلس مولود
شریف پس حالش اینست کہ بتاریخ دوازدہم شہر ربیع الاول ہمین کہ مردم موافق معمول سابق
فراہم شدند و در خواندن درود شریف مشغول گشتند فقیر می آید اولاً بعضی از احادیث فضائل
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مذکور می شود بعد ازان ذکر ولادت باسعادت و نبذے از حال
رضاع و حلیہ شریف و بعضی از آثار کہ درین اوان بظہور آمد بعرض بیان می آید پس
بر ما حضر از طعام یا شیرینی فاتحہ خواندہ تقسیم بحاضران مجلس میشود انتہیٰ کلامہٗ —
اب مخالفین کو زیبا نہیں ہے کہ حضرت شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی قدس سرہ
کے فعل کی بھی مخالفت کریں کہ اس عبارت مذکور سے تعیین یوم اور تقسیم شیرینی اور فاتحہ
اور پنج آیت کا پڑھنا بخوبی ثابت ہو گیا ہے اور حضرت شاہ صاحب ممدوح کا استاذہ جناب مولوی
رشید احمد صاحب گنگوہی سے ہونا سبکو معلوم ہے اور انکا کامل محدث اور متبع سنت ہونا ب
ہر ظاہر۔ تو اگر فاتحہ اور پنج آیت کا پڑھنا اور شیرینی کا بعد مولود شریف کے تقسیم کرنا بدعت
ضلالہ ہوتا تو وہ کیون کرتے غرض ان باتوں کا ثبوت خود انکے تسلیم کئے ہوئے بلکہ تمام جہان
کے مسلّم استاد مستند عالم فاضل اور محدث کا مل سے ہو گیا ہے۔ افسوس کہ ایسے بڑے کاملوں کا
جو معمول ہو اسکو بھی بدعت کہیں اور باوجود اسکے فضل کمال اور زعم عدیم المثال ہونے کے اقسام

بدعت سے بھی آجتک ناواقف ہین۔ سچ ہے ہرسے آنکس کہ ندانند و بداند کہ بداند۔ در جہل مرکب ابدُ الدّھر بماند۔ اسی ناواقفی سے فوراً کہہ اُٹھتے ہین کُلّ بدعۃ ضلالۃ و کُلّ ضلالۃ فی النار اور یہ نہین جانتے کہ محققین نے قول کُلّ بدعۃ کو عام مخصوص البعض کہا ہے چنانچہ نووی شارح صحیح مسلم نے یہہ کہا ہے عبارت اسکی یہہ ہے قولہ صلی اللہ علیہ وسلم کُلّ بدعۃ ضلالۃ عامٌ مخصوص البعض
اور حضرت عمر بن الخطاب امیر المومنین رضی اللہ عنہ کا جماعت تراویح رمضان شریف کی نسبت نِعْمَتِ الْبِدْعَۃُ ھٰذِہٖ یعنی اچھی بدعت ہے فرمانا اسپر مشعر ہے کہ اگر حسب قول ان مخالفین کے ہر بدعت گمراہی ہے تو یہہ اچھی بدعت کہنا کسطرح صحیح ہوگا اور اگر وہ بدعت ہی نہین ہے تو بدعت کیون کہا۔ غرض معلوم ہوا کہ ہر بدعت کا گمراہی کہنا خود گمراہی ہے ورنہ صاحب خلافت راشدہ کے قول مین نعوذ باللہ کلام کرنا لازم آویگا اور لازم باطل ہے تو اسکا ملزوم یعنی یہ قول کہ ہر بدعت گمراہی ہے درست نہین اور رشد و ہدایت کے خلاف ہے کہ بطلان لازم بطلان ملزوم پر دال ہے جیسا کہ اہل فہم پر ظاہر ہے۔ ف۔ واضح ہو کہ علمائے کاملین نے صاف لکھدیا ہے کہ بدعت کی دو قسمین ہین ایک بدعت حسنہ اور دوسری بدعت سیئہ اور نیز علمانے بدعت کی پانچ قسمین لکھی ہین جنمین ایک بدعت واجب ہے جیسے علم نحو اور علم اصول اور علم کلام کا پڑھنا اور مخالفین اسلام کیلئے اعتراضات کے رد کرنیکے دلائل جمع کرنا اسی قسم سے ہے دوسری قسم بدعت کی حرام ہے جیسے مذہب خوارج اور معتزلہ وغیرہ کا تیسری بدعت مندوبہ یعنی مستحب ہے جیسے بنانا سراؤن اور مدرسونکا چوتھی مکروہ ہے جیسے مسجدونکا طلائی کام سے منقش کرنا بعض کے نزدیک پانچوین قسم مباح ہے جیسے بعد صبح کے مصافحہ کرنا امام شافعی رح کے نزدیک اور لذت دار کھانون اور مکانات کی وسعت۔

# الحاصل

کلیت قول کل بدعۃ ضلالۃ سے اگر ہر نوع بدعت کا شمول مخالفین کی مراد ہے خواہ بدعت حسنہ ہو یا سیئہ تو بدلائل مذکورہ سابق باطل ہے اور اگر خاص بدعت سیئہ کا

شمول اپنی افراد کیواسطے مقصود ہے تو مسلم ہے مگر میلاد شریف کی مجلس ہیئت کذائی اور شیرینی اور قیام کا التزام اسمین داخل نہین ہے چنانچہ قیام کا ثبوت آگے آتا ہے اور باقی چیزونکا ہو چکا ہے اسلئے مخالفین مجلس میلاد ہیئت کذائی اور منکران قیام کا اس حدیث کو نقلکرنا معتقدان مجلس میلاد نبی علیہ السلام اور قیام کرنیوالونکے مقابل مین پیش کرنا اور بدعتی اور گمراہ اور ناری بنانا خود ناری بننا ہے کہ جو محض اخلاص اور محبت اور تعظیم نبوی صلعم سے یہہ محفل اور قیام کرتے ہین انکو یہہ مخالفین ذلیل اور بدین بناتے ہین اور وہ سب اوس آقائے نامدار دو جہان کے سردار فخر الاولین والآخرین صلے اللہ علیہ وسلم کے خادم ہین تو بحکم قول ضَرْبُ الْخَادِمِ اِهَانَةُ الْمَوْلٰی ۔ اس تذلیل خادمین سے اہانت اوس آقائے نامدار کی ہوگی۔ نَعُوْذُ بِاللّٰہِ

تنبیہ ۔ مسلمانونکو کسی مخالف کے بہکانے سے کبھی ناشائستہ لفظ مولود پڑہنے والون کی نسبت نکہنا چاہئے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے مداح حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کی خود تو قیر فرمائی ہے تو جو اس ذکر پاک کا کرنیوالے اور مدح خوان ہین وہ حضرت حسان صحابی رضی اللہ عنہ کا ہی فعل کرتے ہین جسکو حضرت نے پسند فرمایا ہے اور مولود اور قیام کر کرنیوالے بڑے بڑے کاملین علما اور صلحا اور پیشوایان اہل اسلام ہین تو انکا برا کہنا کسطرح درست ہوگا اور مسلمان کا برا کہنا فسق ہے کہ عقائد کا مسئلہ ہے سِبَابُ الْمُؤْمِنِ فُسُوْقٌ یعنی مسلمانکا برا کہنا فاسق ہوتا ہے اور خود ان مخالفین کے پیشوا اور پیر و مرشد جناب حاجی امداد اللہ صاحب سلمہ اللہ تعالے محفل میلاد شریف کی اور قیام کرتے ہین تو انکے نزدیک نعوذ باللہ وہ بھی گمراہ ہونگے مگر یہہ عجیب ہوگا کہ پیر گمراہ اور بدعتی ہون اور مرید اونکے متبع سنت اور ہدایت پر ہین بلکہ پیر کے گمراہ ہونے سے مریدونکا گمراہ ہونا پہلے لازم آتا ہے۔ اسواسطے ہم کہتے ہین کہ برا کہنے سے باز آنا چاہئے اور مولود شریف کے کرنیوالون اور پڑہنے والون کو کہ جو قیام کے کرتا اور پڑہتے ہین بد الفاظ مثل گمراہ اور بدین اور شیطان وغیرہ سے یاد نہ کرنا چاہئے۔ ع یہہ ہے گنبد کی صدا جیسی کہو ویسی سنو ۔ اور یہہ اعتراض کہ مولود شریف کے بعد شیرینی تقسیم کرتے ہین اور وعظ کے بعد نہین کہتے بیجا ہے

کیونکہ وعظ کے بعد ہی شیرینی کا تقسیم کرنا منع نہین ہے مگر اس کا دستور پایا نہین گیا
اور حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی رح کا قول اور عمل پیشتر مذکور ہو چکا ہے
کہ وہ مجلس میلاد شریف کے بعد خود شیرینی تقسیم کراتے تھے اور وعظ مین اونکے ہی
شیرینی کا تقسیم ہونا نہین سنا گیا تو جب شاہ صاحب جیسے کامل ظاہر و باطن کے وعظ
کے بعد شیرینی تقسیم نہوئی ان واعظونکو کون پوچھتا ہے۔ اور اسکی وجہ عقلی اور نقلی بھی
سو چونہے۔ عقلی وجہ یہہ ہے کہ میلاد شریف کی ذکر مبارک کا مرتبہ وعظ سے مقدم ہے اسواسطے کہ
خود آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا وعظ فرمانا اور لوگونکا ہدایت کرنا آپکی پیدایش کے
بعد ہے اور برکات وقت پیدایش کا درجہ برکات وعظ سے اعلی اور افضل ہے کیونکہ
وہ اصل ہے اور یہہ فرع۔ اور اصل کا تقدم فرع پر ظاہر باہر ہے اور یہہ پیدایش حضور
موجب غایت سرور ہے چنانچہ اسیوجہ سے جس سال مین آپکی والدہ شریفہ حاملہ ہوئین اُسکا نام
سنۃ الفتح والابتہاج ہوا پس خوشی کے اظہار مین شیرینی کا تقسیم کرنا مناسب ہے اور وعظ
مین نماز و روزہ وغیرہ کے احکام سنا کر غافلون کیواسطے آتش دوزخ کی خبر سنائی
جاتی ہے اور مستعد لوگونکو بہشت کی خوشخبری دیتے ہین مگر اسمین بھی خوف رہتا ہے کہ دیکھئے
خاتمہ کیسا ہو اسواسطے وعظ مین شیرینی تقسیم نہین ہوتی کہ وہ مقام خوف ہے نہ مقام خوشی۔
اور وجہ نقلی یہہ ہے کہ شیخ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رح نے کتاب ماثبت من السنہ مین لکھا ہے
وَمِنْ خَوَاصِّهٖ اَمَانٌ فِیْ ذٰلِكَ الْعَامِ وَبُشْرٰى عَاجِلَةٌ بِنَيْلِ الْبُغْيَةِ وَالْمَرَامِ فَرَحِمَ اللّٰهُ
امْرَءً اتَّخَذَ لَيَالِيَ شَهْرِ مَوْلِدِهِ الْمُبَارَكِ اَعْيَادًا لِيَكُوْنَ اَشَدَّ عِلَّةً
عَلٰى مَنْ فِیْ قَلْبِهٖ مَرَضٌ وَعِنَادٌ۔ یعنی خواص میلاد شریف
سے ہے۔ کہ جو کوئی یہہ محفل میلاد شریف کی کراتا ہے اور بیٹھتا ہے
اسکو امن تمام سال مین کہ جس سال مین یہہ محفل میلاد شریف
ہو گی تمام آفات ارضی و سماوی سے امن رہتا ہے

امن رہتا ہے اور یہ اسکی واسطے مراد حاصل ہونی اور مطالب دلی کے ملنیکے بشارت عاجل ہے پس اللہ تعالیٰ
اوس پر رحم فرماوے اور اپنی مہربانی رکہے جو آپکی پیدایش کی راتون کو عید بنائے یعنی آپکی ولادت شریفہ کا ذکر
پڑہے اور پڑہوائے اور خوشی کرے تاکہ یہہ محفل مولود کا کثرت سے کرنا اوس شخص پر زیادہ صدمہ ہوا اور رنج
ہو جس کے دلمین ناقص اعتقاد کا مرض اور دین سے عناد ہے ف واضح ہو کہ یہہ اخیر فقرہ مخالفان
اسلام یعنی یہود و نصاری کی نسبت ہے کہ وہ آپسا اور آپکے فضائل سے جلتے ہین مگر افسوس ہے کہ اس چودہوین
صدی مین بعض مسلمان نام ہی اس محفل کی کثرت اور آپکے واسطے قیام کے کرنیسے ناخوش ہوتی ہین -
ایسے شخصون کے حال سے خوف کرنا چاہئے اور خدا تعالیٰ سے دعا مانگنی لازم ہے کہ ایسی صحبت سے بچاوے
اور انکو بھی اس مرض بدعقیدگی سے شفا بخشے کہ جابکہ بیہودہ الفاظ اس پاک مجلس کی نسبت نہ کہا کرین اور
اسی سے وجہ تقسیم شیرینی کی ذکر میلاد کے بعد معلوم ہوگئی کہ عیدین مین شیرینی کا تقسیم کرنا معمول ہی اور مولود پڑھنے والون
اور اس محفل کے کرنیوالونکو اس کی خوشی مثل عید کے بلکہ اس سے زیادہ ہے تو وہ ضرور شیرینی کے مستحق ہوئے
نہ جلنے والے اسیواسطے کہا ہے (حلوا خوردن را روئے باید) ہمارے توجہ فرما مکرم جناب مولوی
محمد عبد السمیع صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ نے اس باب مین خوب فرمایا ہے ے سب مین تعظیم اگر شہائی ہوئی ÷ تم کہو اس مین
کیا برائی ہوئی ÷ کرتے ہین یون روایت اہل تمیز ÷ رکہتا مومن ہے دوست شیرین چیز ÷ وہ نبی جو خدا کی ہین محبوب
شہد و شیرینی انکو تہی مرغوب ÷ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خوشبو کو پسند فرمانا ہر مسلمان اہل اخلاص
کو معلوم ہے تو گلاب کا چہڑکنا اور عطر کا تقسیم کرنا ایسی محفل مقدس مین بہت مناسب اور موجب اجر عظیم ہے
کہ اسمین تعظیم و محبت نبی کریم ہے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین
الی یوم الدین ونفعنا اللہ لنا ببرکتہ آمین ÷

## ثبوت قیام تعظیمی

واضح ہو کہ اصل اختلاف مطلق قیام تعظیمی مین ہے کہ مانعین قیام ہذا مطلقاً منع کرتے ہین اور یہہ کہتے ہین کہ قیام
نماز کا رکن مثل سجدہ کے ہے پس جسطرح سجدہ غیر خدا کی واسطے جائز نہین قیام تعظیمی بھی جائز نہین اور خاص قیام
ولادت شریفہ مین جو تعجب کرتے ہین کہ حضرت وہان موجود نہین ہوتے تو قیام کس کیواسطے ہی یہہ صرف عوام

دہوکا دینے کو ہے کیونکہ وہ کہتے ہین کہ آنحضرت صلعم کی موجودگی کے زمانہ مین ہی حضرت کے سامنے صحابہ قیام
نہین کرتے تہے کہ حضرت کو یہ پسند نہ تہا لیس قیام تعظیمی مانعین قیام کے نزدیک مطلقا ممنوع ہے خواہ حضرت کے
واسطے ہو یا اوستاد یا پیر یا کسی اور بزرگ کیواسطے اور خواہ سامنے ہو یا غیبت مین اور ہم یعنی قائلین قیام
تعظیمی اسکو جائز بلکہ مستحب کہتے ہین اور ممانعت کی دلیل قرآن ۔ حدیث ۔ فقہ ۔ کہین سے نہین
پاتے یہہ تحریر محل نزاع ہے اور قیام خاص وقت ذکر ولادت شریف کا اختلاف فرع اسی اختلاف کی ہے
ہان اسمین مانعین قیام کا اعتراض جدید ہے کہ قیام کس کیواسطے ہے اور یہہ قیام خاص وقت مذکور کا ثابت
نہین تو بدعت ضلالة ہے اور کل بدعة ضلالة وکل ضلالة فی النار ہے اسکے
سوا اور بہی بعض اعتراضات ہین جنکے جوابات شافی وکافی آگے مذکور ہونگے ۔ اب ہم اپنے دعوے
ثبوت قیام تعظیمی کی دلیل لکہتے ہین (۱) حدیث ابو سعید خدریؓ کی مشکوٰة شریف کی باب القیام
مین موجود ہے جسمین آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد فیض بنیاد ۔ قوموا الی سیدکم
سعد بن معاذ صحابیؓ کے واسطے تعظیما کہڑے ہونیکا صراحةً مذکور ہے کہ اپنے انصار کو جنکے وہ سردار تہے فرمایا کہ اپنے
سردار کے واسطے کہڑے ہو جاؤ یہہ نہ کہ انکے وقت آپ نے فرمایا تہا اور وہ سردار ایک قوم کے تہے تو جو دو جہان کے
سردار ہون انکے واسطے کہڑا ہونا کسطرح جائز نہوگا اور منکرین قیام کا یہہ کہنا کہ یہہ حکم قوموا الی سیدکم
سعد بن معاذؓ کی سواری سے اوتارنیکیواسطے تہا کیونکہ انکے پیر مین بوجہ زخم کے تکلیف تہی ضعیف ہے کیونکہ جمہور
محدثین نے اس سے ثبوت قیام تعظیمی پر استدلال کیا ہے چنانچہ صاحب مجمع البحار نے جو کہ سب علما کے نزدیک معتبر ہے لکہا ہے
واحتج به الجمهور لاستحباب القيام تعظيما یعنی جمہور محدثین اور علماء دین نے اس قول
قوموا الی سیدکم سے قیام تعظیمی کے مستحب ہونے پر استدلال کیا ہے اور حجت پکڑی ہے پس بعض کا
قول مقابلہ جمہور کے ضعیف اور غیر معتبر ہے اور صاحب مرقاة نے جو مانعین قیام کیطرف سے یہہ اعتراض نقل کیا ہے
کہ اس صورت مین قوموا لسیدکم بحرف لام ہونا چاہئے نہ بحرف الی ۔ اسکا جواب یہہ ہے
کہ اجانت نزول کی معنی لینے پر بہی حرف الی فعل قوموا کا صلہ نہین ہو سکتا ہے بلکہ فعل الی قوموا
محذوف ماننا ضرور ہوگا تو جسطرح فعل مذکور کو کہ کلمہ مستقل ہے محذوف مانتے ہین متعلق فعل قوموا یعنی لسیدکم

کو ہی محذوف مان لین کہ اصل عبارت ہذا یہ ہے قُومُوا لِسَیِّدِکُم وَاذھَبُوا اِلَیہِ۔
اور حذف والیصال اور اظہار موضع اضمار کلام عرب مین کثیر الاستعمال ہے پس اگر تعظیم اور
اعانت نزول دونون مقصود ہون تو کیا چیز مانع ہے بلکہ عین مقتضائے لفظ سیدکم ہے
اور آپکا الی سیدکم فرمانا اور الی سعد نفرمانا اسپر صریح دلیل ہے کہ حکم قیام کی علت
سیادت ہے اور آنحضرت صلعم مین اس وصف سیادت کا پایا جانا اعلی طور سے اظہر
من الشمس ہے تو اس حکم سے قیام تعظیمی کرنا آپکے واسطے ہمیں لازم بطریق اولی ثابت
ہوا اور اگر واجب نہین تو اس قیام کے مستحب ہونے مین تو ہرگز کلام نکرنا چاہیے کہ جیسے
احکام عبارۃ النص سے ثابت ہین ماشارۃ النص اور دلالۃ النص سے بھی ثابت ہین (۲) کتاب تحفہ
اثنا عشریہ مین بمقام بیان کید ہشتاد و دوم جناب مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب محدث
دہلوی رح ایک روایت لکھتے ہین جسکو وہ معتبر جانکے نزدیک فرمارہے ہین وہ یہ ہے
لَمَّا دَخَلَ اَبُو حَنِیفَۃَ المَدِینَۃَ زَارَ قَبرَ النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیہِ وَسَلَّمَ ثُمَّ اَتٰی دَارَ الصَّادِقِ
فَجَلَسَ یَنتَظِرُ خُرُوجَہٗ فَخَرَجَ ابنُہٗ مُوسٰی وَھُوَ صَغِیرٌ فَقَامَ وَوَقَّرَہٗ۔ یعنی جب داخل ہوئے
امام ابو حنیفہ رح مدینہ مین زیارت کی قبر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پہر آئے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی مکان پر
پس بیٹھے اونکے انتظار مین پس نکلے اونکے بیٹے موسی اور وہ صغیر عمر تہے تو کہڑے ہوگئے
امام اعظم ابو حنیفہ رح اونکو دیکھکر اور اونکی تعظیم اور توقیر کی۔ اس روایت صحیح سے امام اعظم رحمہ اللہ علیہ
کا تعظیما قیام کرنا ثابت ہوا اور فعل امام کی سند اونکے قول سے زیادہ اور قول کو مستلزم ہے
اسلئے کہ مجتہد کا قول اوس پر واجب العمل ہے تو یہ حجت اونکے قول اور فعل دونون سے ہے (۳)
فتاوی عالمگیریہ کی جلد خامس بیان متفرقات مین ہے قَد قَالَ عَلِیٌّ رَضِیَ اللہُ عَنہُ لِابنِہٖ الحَسَنِ
قُم بَینَ یَدَی مَولَاکَ یَعنِی اُستَاذَہٗ یعنی حضرت امیر المومنین اسد اللہ الغالب علی ابن ابی طالب
نے اپنے بیٹے حسن کو فرمایا کہ کہڑے ہو اپنے مولا یعنی استاد کے سامنے اس استاد کیواسطے قیام تعظیمی کرنا
ثابت ہے (۴) اسی کتاب فتاوی عالمگیریہ کی اسی جلد کی صفحہ ۱۳۱ مین ہے یَجُوزُ الخِدمَۃُ بِالقِیَامِ وَلَا یَجُوزُ التَّعبُّدُ لِلّٰہِ

نہی جائز ہے خدمت کسیکی کہڑے ہوکر اور نہین جائز ہے سجدہ غیر خدا کی واسطے اس روایت

معتبر سے معلوم ہوگیا کہ قیام کو سجدہ پر قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے (۵) پانچوین درمختار میں

ہے یندب القیام تعظیما للقادم یعنی مستحب ہے قیام آنیوالیکے واسطے اور طحطاوی

و دیگر کتب فقہ مین بہی ایسا ہی لکھا ہے کہ قیام تعظیمی ممنوع نہین ہے اور جب مطلق قیام تعظیمی ثابت ہوگیا

و قیام خاص وقت ذکر ولادت شریف کا بدعت مذمومہ کہنا ہرگز صحیح نہوگا کہ بدعت مذمومہ و بدعت سیئہ وہ ہے

جو سنت کی مخالف ہو اور اوسکی کچھہ اصل نہو اور مطلق بدعت کا بدعت ضلالہ اور بدعت مذمومہ کہنا غلط ہے

اسلئے کہ حضرت امیر المؤمنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا جماعت تراویح کو نعمت البدعۃ کہنا اسکے

برخلاف ہے اور آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے اصحابی کالنجوم بایہم اقتدیتم اہتدیتم

یعنی میرے اصحاب مثل ستارون کے ہین انمین سے جسکا تم اقتدا کروگے ہدایت پاؤگے تو حضرت عمر

جیسے صحابی کا یہ فرمانا جو خلفائے راشدین میں سے ہیں کہ یہ بدعت بدعت حسنہ اور فعل ہدایت ہونیکی واضح دلیل ہے

اور کل بدعۃ ضلالۃ اور بایہم اقتدیتم اہتدیتم مین منافات ہوگی اور محققین

نے کلیۂ کل بدعۃ ضلالۃ کو اسیواسطے عام مخصوص البعض کہا ہے اور بدعت کی پانچ قسمین لکہی ہین

جن میں ایک فرض اور ایک واجب اور ایک مستحب ہے جیسے بناء مدارس ہیئت کذائی اور تالیف

کتب علم کلام و مناظرین وغیرہ - الحاصل یہ قیام وقت ذکر ولادت شریف کا علماء کاملین و

محدثین و فقہائے حرمین شریفین و مصر و یمن وغیرہ جملہ بلاد عرب اور اکثر بلاد ہندوستان و فارس

نے بدعت حسنہ و مستحب جانا ہے چنانچہ مفتی مکہ معظمہ شیخ عبداللہ سراج حنفی نے اپنے فتوے میں لکھا ہے

اما القیام اذا جاء ذکر ولادتہ صلی اللہ علیہ وسلم عند قراءۃ المولد

الشریف فقد توارثہ الائمۃ الاعلام واقرہ الائمۃ والحکام من غیر

نکیر منکر ولا رد راد ولہذا کان مستحسنا ویکفی فیہ اثر

عبد اللہ بن مسعود رضی ما راہ المسلمون حسنا فہو عند اللہ حسن

یعنی قیام وقت ذکر ولادت آنحضرت صلعم کو مولود شریف کے پڑھنے مین بیشک نامدار اور مشہور علماء نے

اور پیشوایان دین اور حاکمان اسلام سے برابر جاری اور قایم رہا ہے کسی نے اسکا انکار اور
اسکو رد نہین کیا اور اسی اتفاق جمہور علمائے دین کی وجہ سے یہہ مستحب ہوا اور کافی ہے اسکے ثبوت مین
روایت عبد اللہ بن مسعود صحابی رضی اللہ عنہ کی کہ حضرت نے فرمایا ہے کہ جس چیز کو جمہور مسلمان اچھا سمجہین وہ
وہ خدائے تعالی کے نزدیک اچھی چیز ہے اور مراد مسلمانون سے علمائے دین ہین کیونکہ دین مین اچھا برا
سمجہنا اہل علم ہی کا کام ہے عوام کا کام نہین اور دوسری حدیث اِتَّبِعُوا السَّوَادَ الْاَعْظَمَ بہی
اسکے مؤید ہے کہ جب علمائے دین مین اکثر کا اتفاق ہو اوسکا کرنا چاہئے نہ قول بعض مخالف جمہور کو عمل مین
لانا۔ کیونکہ بعد قول اِتَّبِعُوا السَّوَادَ الْاَعْظَمَ کے مَنْ شَذَّ شُذَّ فِي النَّارِ ہے
یعنی تم گروہ اعظم کی تابعداری کرو اور جو اوسکے مخالف ہوگا یعنی اجماع او اتفاق علمائے دین کے خلاف کرے
یا کریگا وہ دوزخ مین ہوگا اسلئے مخالف قول و فعل جمہور علما ہی کی ممنوع اور بعض کا قول بمقابلہ جمہور کے غیر معتبر ہے
اور شیخ الاسلام حافظ تقی الدین ابو الحسن سبکی رحمۃ اللہ علیہ جیسے علامہ زمان کا مع قضاۃ و اعیان امت کے
مجلس میلاد مین خاص وقت ذکر ولادت شریف مین کہڑا ہونا اور اوس وقت مین برکت کا ظاہر ہونا اسکے مستحسن
اور مقبول خدا و رسول ہونیکی دلیل واضح ہے جیسا کہ اونکی بیٹے شیخ الاسلام ابو نصر نے اپنے ترجمہ
طبقات کبری مین لکہا ہے۔ اور بعض علما نے جو اوسکو بدعت اور لَا اَصْلَ لَهُ لکہا ہے اوسکے معنے یہی
ہین کہ صراحۃً خاص اس وقت کا قیام قرآن و حدیث اور قرون ثلثہ مین کسیکے فعل سے پایا نہین جاتا
سوا ایسے امور بہت ہین جو علمائے متاخرین نے بوجہ ضرورت لاحقہ کے جاری کئے اور حاکمان وقت
اور تمام اہل اسلام نے اونکو قبول کیا ہے اور کسی نے اونکو گمراہی کا کام نہین سمجہا اور سب کا اتفاق اوسکے مستحسن
ہونیکی دلیل بوجہ اوسی حدیث مَا رَآهُ الْمُسْلِمُوْنَ حَسَنًا فَهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ حَسَنٌ کے
ہوئی مثال اونکی جیسے تالیف کتب علم کلام متاخرین کا ہونا اور قرآن و حدیث کا ترجمہ فارسی و اردو زبان
مین ہونا۔ اور کتب تفاسیر و فقہ اور صرف و نحو اور معانی و بیان وغیرہ کا ایجاد ہونا اور قرآن پر اعراب
لگانا وغیرہ بہت ہین پس ان بدعات کو مستحسن اور موجب ہدایت جاننا اور خاص بدعت قیام ہذا کو ہی
ممنوع اور حرام اور بدعت ضلالہ قرار دینا ترجیح بلا مرجح اور سخت بے انصافی ہے کہ اگر یہہ بدعات مطلقاً موجب

کل بدعة ضلالة کے ممنوع ہین اور انمین مشغول ہونا گمراہی اور ناری بننا ہے تو کتب عقائد مروجہ حال کو جنہین علماے مانعین قیام پڑھتے ہین اور پڑھاتے ہین موقوف کرنا۔ اور اونکے پڑھنے پڑھانیوالونکو گمراہ اور بدعتی اور ناری کہنا خود مانعین قیام کو واجب ہے اور قرآن کی اعرابات کا علحدہ کرنا ضرور اور ان مدارس عربیہ ہیئت کذائی کے بنے ہوئے مین جسکا ثبوت قرآن و حدیث و قرون ثلثہ مین کہین نہین اور ہلا اصل ہے بیٹھنا اور پڑھنا پڑھانا اور ایسی بدعت کی کتابون کی پڑہانیکی تنخواہ لینا اور اوس سے معاش اپنی اور اپنی اہل و عیال کی حاصل کرنا سب کو حرام کہنا اور ترک کرنا واجبات سے ہے ورنہ وہی اشعار حافظ علیہ الرحمہ کے مانعین قیام ہذا پر صادق آوینگے۔ واعظان کین جلوہ در محراب و منبر میکنند ٭ چون بخلوت میروند آن کار دیگر میکنند ٭ حیرتے دارم ز دانایان مجلس باز پرس ٭ توبہ فرمایان چرا خود توبہ کمتر میکنند ٭ قرآن مین اللہ فرماتا ہے کَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ اور رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ مؤلفہ جناب زبدة العارفین عمدة الکاملین حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکہ مسلمہ مین مسئلہ میلاد شریف اور قیام کی متعلق یہہ عبارت موجود ہے اسمین تو کسیکو کلام ہی نہین ہے کہ نفس ذکر ولادت شریف حضرت فخر آدم سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم موجب خیرات و برکات دنیوی و اخروی ہے صرف کلام بعض تعینات و تخصیصات و تقییدات مین ہے جسمین بڑا امر قیام ہے بعض علما ان امور کو منع کرتے ہین لقولہ علیہ السلام کل بدعة ضلالة اور اکثر علما اجازت دیتے ہین لاطلاق دلائل فضیلة الذکر اور یہہ معلوم ہے کہ حاجی صاحب مانعین قیام ہذا کی پیر بلکہ پیر کے پیر ہین کیونکہ جناب مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کی وہ پیر ہین اور انکے یہہ مرید ہین تو اب حاجی صاحب کے فرمانیکا تو یقین کرنا چاہیے کہ اکثر علما کا اجازت دینا اس قیام کیواسطے اور بعض کا منع کرنا اس سے تحریر فرما رہے ہین اور اکثر کے مقابلہ مین بعض کا قول غیر معتبر ہونا ظاہر ہے۔ اور یہہ کہنا کہ حاجی صاحب اس عمل و قول مین مصلحت وقت پر نظر رکھتے ہین اور اہل عرب کی خلاف کرنے سے ڈرکر اصل مسئلہ کی خلاف لکھتے ہین محض غلط ہے کہ یہہ اون بیچارون پر تہمت رکھنا اور اون کیلئے تقیہ کا ثابت کرنا ہے جو ایسے کامل وقت کی شان سے بعید ہے اور مریدونکو اپنے پیر کی نسبت ایسا کہنا مرید بننا ہے۔ اب ہم مانعین

اب ہم مانعین قیام کے دلائل منع قیام بیان کر کے ایک ایک کا جواب علیحدہ علیحدہ لکھتے ہیں۔ (۱) حدیث كَانُوْا اِذَا رَاَوْهُ لَمْ يَقُوْمُوْا لِمَا يَعْلَمُوْنَ مِنْ كَرَاهِيَتِهٖ لِذٰلِكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ یعنی صحابہ حضرت آنحضرت صلعم کو دیکھ کر کھڑے نہیں ہوتے تھے اسواسطے کہ وہ جانتے تھے آپکا اسکو مکروہ سمجھنا یہ ترمذی کی روایت ہے (۲) قیام نماز کا رکن مثل سجدہ کے ہے اور سجدہ غیر خدا کو حرام ہے تو اسیطرح قیام تعظیمی بھی غیر خدا کیواسطے حرام اور ممنوع ہے (۳) قیام تعظیمی جیسے غیر خدا کیواسطے ہوتا قرآن و حدیث اور قرون ثلثہ میں کسی سے نہیں پایا گیا اسواسطے بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے۔ **جواب دلیل اول** اس حدیث مستدل مانعین کے معارض حدیث ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کی پیشتر مذکور ہو چکی ہے جسمیں خود قول جناب رسالتمآب صلعم کا وارد ہے اپکا سعد بن معاذ کیواسطے کھڑے ہونیکا اور اکثر بلکہ جمہور علما کا اوس سے قیام تعظیمی کے استحباب پر استدلال کرنا بیان ہو چکا ہے اب غور کا مقام ہے کہ اسبات میں دونوں حدیثوں میں سے کسکو ترجیح ہے۔ سو ترجیح حدیث ثبوت قیام کو ہے اور اس سے ہمارا استدلال کرنا قوی ہے کیونکہ اسمیں ارشاد آنحضرت صلعم کا صریح موجود ہے اور اوسمیں صرف فعل صحابہ کی سند اور روایت ہے علم میں بہ نسبت حضرت کے مکروہ سمجھنے قیام کی بحث ہے اور وہ بھی مجمل ہے کہ یہ نہیں معلوم ہوتا ہے کہ مطلقاً قیام تعظیمی نہ کرتے تھے یا بار بار کھڑے ہونیکی نفی ہے یعنی ہر مرتبہ حضرت کے آنیپر بار بار نہیں کھڑے ہوتے تھے بلکہ صرف ایکبار کھڑا ہونا بالتعظیم کیواسطے کافی جانتے تھے اور اسکا یعنی کھڑے ہونیکا اس قسم کا تکلف جانکر آنحضرت صلعم ناپسند فرماتے تھے۔ اسواسطے بوجہ دو احتمال ہونیکے حدیث مستدل مانعین سے منع مطلق قیام تعظیمی پر استدلال ناقص ہے۔ اور نیز مؤید اسکے حدیث ابو ہریرہ کی ہے عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم يَجْلِسُ مَعَنَا فِي الْمَسْجِدِ يُحَدِّثُنَا فَاِذَا قَامَ قُمْنَا قِيَامًا حَتّٰى نَرَاهُ قَدْ دَخَلَ بَعْضَ بُيُوْتِ اَزْوَاجِهٖ یعنی ابو ہریرہ صحابی رض روایت کرتے ہیں کہ حضرت رسول اللہ صلعم ہمارے پاس مسجد میں بیٹھتے تھے اور ہمکو حدیث سناتے تھے پس جب آپ تشریف لیجانے کو کھڑے ہوتے ہم بھی کھڑے ہو جاتے تھے اور برابر کھڑے رہتے تھے جبتک آپ اپنی ازواج میں سے کسیکے گھر میں داخل نہ ہولیتے۔ یہ صحابہ رض کا قیام تعظیمی کرنا حضرت کیواسطے صریح موجود ہے اور لفظ كَانَ دال ہے استمرار پر جس سے حدیث مستدل مانعین مخالف ثابت ہوتا ہے کہ اوس سے مطلق قیام تعظیمی کی نفی مراد لینا پس تحقیقاً معلوم ہو گیا کہ قیام خاص مثل اہل عجم کی نفی مراد ہے اور نفی خاص کا نفی عام کو مستلزم نہونا ظاہر ہے اسواسطے حدیث لَا تَقُوْمُوْا كَمَا تَقُوْمُ الْاَعَاجِمُ میں لفظ کما لا حضرت نے فرمایا ہے کیونکہ اگر مطلقاً نفی قیام کی مقصود ہوتی تو صرف لَا تَقُوْمُوْا فرما دینا کافی تھا۔ اور مقید کی نفی کا راجع بطرف قید ہونا جائز ہے اگرچہ بعض مواقع میں کسی قرینہ سے نفی مطلق کی بھی مراد ہوتی ہے جیسے آیت لَا تَاْكُلُوْا

الرب تواضعاً فامضا عفاً من حدیث ابو عمر بشرمذکور قرینہ نفی مقید نہ مطلق۔ اور حدیث لا تقوموا
کما الاعاجم مین اگر یہ پایا جاوے کہ رحمت کا کچھ اگر نہین ہے تو ممانعت قیام کی دونون صورتونمین اوسی قید مذکور کی ہوگی مطلق کی بس
اس حدیث کو تفسیر حدیث ترک قیام صحابہ کی سمجھہ لینا چاہیئے کہ وہ مثل اہل عجم کے بجس و حرکت دست بستہ مثل تصویر کے نہین کہڑے
ہوتے تہے یا بار بار کہڑے ہونیکو تکلف جانتے تہے۔ پس اس معنی سے سب حدیثین باب قیام کی باہم موافق ہوگئین اور آیت
تعزروه وتوقروه سے بہی مخالفت نہین جسکے معنی یہ ہین کہ اے اہل ایمان تم اس نبی کی تکریم و تعظیم اور توقیر کرو
اسلئے کہ یہ حکم مطلق ہے جس مین قیام تعظیمی بہی شامل ہے اور مطلق کا مقید کرنا ایک نوع کا نسخ ہے جو بغیر حدیث متواتر یا
مشہور کے درست نہین پس حدیث نفی قیام مذکور بمقابلہ مفہوم مطلق آیت قرآنی کے معتبر نہین ہے کہ خبر احاد ہے اگرچہ
کتب صحاح مین ہو کوئی۔ مگر درصورت توجیہ وجیہ مذکور نہ مخالفت نہین ہے تو قیام تعظیمی کا ثبوت آیت ہذا کی
منطوق عام و فعل صحابہ کرام اور ارشاد جناب نبی علیہ السلام اور قول و فعل امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ و دیگر کاملین علما
سے بخوبی ہوگیا اسمین بہی اگر کوئی متعصب مانے اور اپنی تاریکی چشم سے نور کو ظلمت جانے تو ایسے متعصب کے مرض کا علاج
نہین ہے گر نہ بیند بروز شب پرہ چشم ؎ چشمۂ آفتاب را چہ گناہ۔ راست خواہی ہزار چشم چنان ؎ کور بہتر کہ آفتاب سیاہ۔
اور ملا علی قاری مرقاۃ شرح مشکوٰۃ مین وجہ مکروہ سمجہنے آنحضرت صلعم کی قیام کو۔ یہہ لکہتے ہین۔ کہ
تواضعاً لربه ومخالفة لعادة المتكبرين والمتجبرين بل اختار الثبات على عادة العرب
في ترك التكلف في قيامهم وجلوسهم واكلهم وشربهم ولبسهم ومشيهم
وسائر افعالهم۔ انتهى۔ یعنی آپکا مکروہ سمجہنا قیام کو اپنی تعظیم کیلئے بوجہ آپکی تواضع کرنا اپنے رب کے واسطے
اور واسطے مخالفت کرنے عادت اہل تکبر و غرور کے ترک تکلف کے قیام اور نشست و کہانے اور پینے اور لباس پہننے
اور چلنے پھرنے اور دیگر تمام افعال مین۔ اس سے ہر اہل فہم پر ظاہر ہے کہ ترک تکلف کسی کام کا اوس کا بالکل چہوڑ دینا
نہین ہے بلکہ اوس کو سادہ طور پر کرنا اور حد اعتدال سے نہ بڑہانا ہے اور وقت قیام حسب دستور اہل عجم مین تکلف
کا ہونا ظاہر ہے کہ اوسکا مثل تسلیم و آداب اہل لکہنو کی حد اعتدال سے زیادہ ہوتا ہے اسلئے آپنے اوسکو خاص طرح کا
ممنوع سمجہا ہے نہ مطلق قیام تعظیمی نہ کراہت تکلف بیٹہنے اور کہانے پینے وغیرہ کی بہی قول ملا علی قاری مذکور سے
ظاہر ہے تو مطلق قیام کی نفی سے بیٹہنے اور کہانے پینے وغیرہ کی بہی نفی مطلق لازم آویگی جو بعد دینی تعقل کے

نزدیک باطل ہے۔ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا۔
ایضًا۔ کتاب صحیح بخاری کے باب مناقب سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ میں حدیث ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی موجود ہے
جسمین لفظ قُومُوا إِلَى خَيْرِكُمْ أَوْ سَيِّدِكُمْ ہین اور اسکے حاشیہ ہے جس کو جناب مولانا احمد علی صاحب
محدث سہارنپوری رح نے انتخاب کر کے تحریر فرمایا ہے جس سے مولانا مرحوم کا قیام تعظیمی کا قایل ہونا
ثابت ہوتا ہے وہ یہ ہے۔ وَفِيهِ اسْتِحْبَابُ الْقِيَامِ لِلسَّادَاتِ كَذَا فِي الْكِرْمَانِي۔ قَالَ
فِي الْمَجْمَعِ وَاحْتَجَّ بِهِ الْجَمَاهِيرُ لِإِكْرَامِ أَهْلِ الْفَضْلِ بِالْقِيَامِ إِذَا أَقْبَلُوا وَأَمَّا
الْقِيَامُ الْمَنْهِيُّ عَنْهُ فَإِنَّمَا هُوَ فِي مَنْ يَقُومُونَ عَلَيْهِ وَهُوَ جَالِسٌ وَيَمْثُلُونَ قِيَامًا
طُولَ جُلُوسِهِ۔ انْتَهَى مُخْتَصَرًا قَالَ النَّوَوِيُّ هَذَا الْقِيَامُ لِلْقَادِمِ مِنْ أَهْلِ
الْفَضْلِ مُسْتَحَبٌّ وَلَيْسَ بِمَنْهِيٍّ عَنْهُ كَمَا تُوُهِّمَ۔ یعنی اس قول قُومُوا إِلَى سَيِّدِكُمْ
مین دلیل ہے مستحب ہونے قیام تعظیمی پر سادات کیواسطے۔ ایسا ہی کرمانی شرح بخاری میں لکھا ہے۔ اور صاحب
مجمع البحار نے کہا ہے کہ اس قول سے جماہیر محدثین اور علماے دین نے اہل فضل کی تعظیم کیلئے اون کے آنیکے وقت قیام تعظیمی
کے مستحب ہونے میں حجت پکڑی ہے۔ اور قیام ممنوع وہ ہے کہ کسی امیر یا بادشاہ کے لوگ کھڑے رہیں اور وہ بیٹھا ہو اور
جبتک وہ بیٹھا رہے برابر کھڑے رہیں سو امام نووی شارح صحیح مسلم شریف نے لکھا ہے کہ یہ قیام واسطے آنیوالے
اہل فضل کے مستحب ہے اور ممنوع نہین ہے جیسا کہ وہم کیا گیا ہے۔ یہ حاشیہ صحیح بخاری مطبوعہ مطبع احمدی
قدیم کے صفحہ ۵۳۷ مین موجود ہے جسکا دل چاہے دیکھ لے اسمین نووی رح کے قول سے صاف ظاہر ہے کہ قیام
تعظیمی کا منع کرنا محدثین کے نزدیک غیر معتبر ہے۔ تفریع۔ اب ناظرین تحریر ہذا پر بخوبی ظاہر ہو گیا کہ مانعین
قیام بدعت منع قیام مین خود مبتلا ہین اور اسپر قائلین استحباب قیام کو کہ اہل سنت اور متبع قول
محدثین اور فقہاے کاملین ہین مبتدع کہتے ہین اور گمراہ اور ناری بتاتی ہین جو موجب ناراضی خدا و رسول کے
ہے اسواسطے اونکو اس انکار قیام اور بیجا اقوال سے تائب ہونا چاہئے کہ اَلتَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ كَمَنْ
لَا ذَنْبَ لَهُ ہے ورنہ اونکا یہ قول مثل قول ایک اہل تعصب کے ہوگا۔ ~~ باغ فردوس کہ اپنے جا کہین
غیر کے واسطے کہ نار سعیر۔ اور بڑا التعجب یہ ہے کہ بعض انمین سے كُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ کا ورد کرتے ہین

مگر یہ اتنا بھی نہیں جانتے کہ اسمین لفظ کل مجموعی ہے یا افرادی اور بدعۃ و ضلالۃ ایک ہین یا خاص
عام اور قیاس کے کبریٰ مین حکم دخول فی النار کا ضلالۃ سیئہ یا غیر ضلالۃ سیئہ اور غیر سیئہ تو حد اوسط کیا ہے اور
نتیجہ کل بدعۃ فی النار ہوگا یا کل صاحب بدعۃ فی النار۔ بتقدیر اوّل موصوف سے وصف کا
منفک یا پایا جانا لازم آویگا اور بتقدیر دوم حصر دو تقدیر موجودہ نتیجہ کا غلط ہونا ظاہر ہے۔ اور حدیث کا
صحیح ہونا یقینی امر ہے مگر اسکے سمجھنے کو غور درکار ہے۔ فتامل۔

## جواب دلیل دوم

دوسری دلیل یعنی قیام کو عبادت کہنیکا جواب یہ ہے کہ بلاشک قیام رکن نماز ہے مگر صرف قیام عبادت شرع مین نہین
ہے اور سجدہ عبادت ہے اسواسطے غیر خدا کیواسطے سجدہ کرنیسے آدمی کافر ہوجاتا ہے نہ قیام کرنیسے چنانچہ
ملا ابراہیم حلبی رح نے اپنی کتاب شرح کبیر مین لکھا ہے جو منیۃ المصلی کی شرح ہے۔ وَالْقِيَامُ لَمْ يُشْرَعْ
عِبَادَةً وَحْدَهُ وَذٰلِكَ لِاَنَّ السُّجُودَ غَايَةُ الْخُضُوْعِ حَتّٰى لَوْ سَجَدَ لِغَيْرِ اللّٰهِ يَكْفُرُ بِخِلَافِ
الْقِيَامِ۔ پس قیام کو سجدہ پر قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے اور دونون کو ایک حکم مین شامل کرنا غفلت و ناواقفی ہے

## جواب دلیل سوم

یعنی اس بات کا جواب دینا کہ قیام قرآن و حدیث و اجماع اور اہل قرون ثلثہ مین کسی سے ثابت نہین تو بدعت ہے
یہ ہے کہ یہ کہنا محض غلط ہے بلکہ پیشتر مذکور ہوچکا کہ قیام تعظیمی کا ثبوت خود ارشاد آنحضرت صلعم سے حدیث ابو سعید خدری
مین موجود ہے اور مجمع البحار مین جو حدیث کی معتبر کتاب ہے یہ لکہا ہے وَاحْتَجَّ بِهٖ الْجَمَاهِيْرُ لِاسْتِحْبَابِ الْقِيَامِ تَعْظِيْمًا
یعنی جمہور علمائے اہل اسلام نے اس حدیث سے قیام تعظیمی کے مستحب ہونے پر حجت پکڑی ہے اس قول سے صاف ظاہر ہے کہ قیام
تعظیمی کے مستحب ہونے پر اجماع ہے اور جمہور کا مذہب مسلمانونکا یہی ہے تو اسکو بدعت کہنا کسطرح درست ہوگا اور اگر ثبوت حکم
خدا اور رسول کے بعد بھی کہ حضرت سعد کیواسطے آپنے صحابہ کو قیام تعظیمی کرنیکا فرمایا تہا اسکو بدعت کہا جاوے تو فعل صحابہ
جو مقتضائے امر رسول اللہ صلعم کو بدعت کہا جاویگا نعوذ باللہ منہ۔ اب محض تعصب یا نفسانیت سے انکار کرنا
اور اپنے طریق کے بعض مولویون کے قول پر جمے رہنا اور جماعت کثیر علما کی راہ پر نہ چلنا بیجا تعلی ہے۔ جسمین حق بات کو اسکے
خلاف جانکر بھی نہین جانا اسیواسطے کسی شاعر نے کہا ہے ؎ نے غرض ذات تعلی بجز درد حاصل نہ گاؤ خرانکند خون را لاندم آدم

اس شعر میں بُرائی تقلید جہالت کی کہ جسکے بعد وضوح حق بھی اپنی ہی بات پر اڑا رہے بعض لوگوں کی ضد پر جو جمہور علمائے
دین کے خلاف اڑ رہے ہیں اور اپنے طریق کو اچھا سمجھیں اور دوسروں کو بُرا۔ ایسے ہی شخصوں کے حق میں کہا ہے ؎
جانتے ہیں کہ جہاں میں ہمیں پر ختم ہیں سارے کمالات البشر۔ ہیں سمائی ہوئی جو دلوں میں خیال ؛ ہے تصور ہی کا خلاف اونکی نگاہ
ہم سمجھتے ہیں نہ سمجھانے سے ۔ اور اولجھ جاتی ہیں سلجھانے سے۔ ذات باری کو نہیں جیسے زوال ؛ رائے اپنی بھی
بدلنی ہے محال ؛ سچ وہی ہے جسے سچ جان لیا ۔ جھوٹ ہے جھوٹ جسے مان لیا ۔ کوہ ہٹ جائے
تو یہ ممکن ؛ ہم ہٹنگے نہ جگہ سے لیکن ۔ پس ایسے متعصب نفسانیت پرست لوگوں سے اتباع حق اور جمہوری مذہب ماننے کی
کیا توقع ہوسکتی ہے ۔ اور طرفہ تر یہ ہے کہ اسی سہارنپور میں ایک وعظ جلسہ تھا اس میں جو اس انکار قیام کا ان مخالفین کی
طرف سے ہوا اور قیام کرنیوالوں کو شیطان اور گمراہ بدعتی وغیرہ الفاظ سے پکارا گیا جسکا مجمع حاضرین جانتا ہے اور یہی وہ
ابتداء اس شور وغل کی ہوئی ہے اور یہیں واعظ صاحب نے کہا تھا کہ کل اہل جنت کی اسّی جماعتیں ہونگی جسمیں حضرت آدم علیہ السلام سے
قیامت تک کے اہل جنت شامل ہونگے اور انہیں دو حصے آپکی امت محمدیہ صلعم سے ہونگے اور ایک حصہ تمام دوسری امتوں سے
تو اب ناظرین تحریر ہذا کو انصاف سے خیال کرنا چاہئے کہ یہ دو حصے مخلوق جو اہل جنت ہوگی صرف گنگوہ شریف اور دیوبند و سہارنپور
اور متعلقات ضلع ہذا کی منکرین قیام کی علماء اور اونکے متبعین کی ہی جماعت ہوگی اور تمام عرب و عجم کے مسلمان قائل و عامل قیام کے
ناری ہونگے۔ نعوذ باللہ منہ تو اس صورت میں دو حصے مخلوق صرف اونکو ہی کہنا صحیح ہوگا جو سراسر غلط ہے
اور حدیث لا یجتمع امتی علی الضلالۃ کے مصداق یہی چند آدمی دیوبند گنگوہ کے اور اونکی طریق کے ہونگے
سو یہ تعصب ظاہر باہر ہے اور ایسے ہی اہل التعصب کو کہا ہے ؎ ہم اہل ہنر کو اگر کہتے ہیں تو رہ دو ستوں کو بھی
مسلمے فیصد فتویٰ اپنا ہی شریعت اپنی ؛ حق ہے مقبول طریقت اپنی ۔ اللھم احفظنا من التعصب و
اھل التعصب ۔ رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ میں جو تحریر جناب حضرت جامع الفضائل والکمالات مظہر البرکات
حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکہ کی بابت قیام ہذا میں گذر چکی ہے اوس سے صاف ظاہر ہے کہ اکثر علمائے
دین قیام میلاد کے قائل ہیں تو مقام تعجب ہے کہ ان مانعین کے پیر تو علمائے قائلین قیام کو معتبر اور صاحب
ہدایت کہیں اور یہ اونکے مرید ہو کر اونکو گمراہ ٹھہراتے ہیں ۔ ان ھذا الا شئ عجاب

پس اس قول سے ظاہر ہے کہ اکثر علما کا مذہب قیام کا ہے نہ ممانعت قیام کا اور جمہور علماء کے مقابلہ مین بعض کا قول غیر معتبر ہے اور اسکے آگے اسی رسالہ مین حاجی صاحب نے خوب مفصل لکھا ہے جس کا دل چاہے دیکھ لے کہ طبع ہو گیا اور زائد ایک سال سے ہندوستان مین یہہ رسالہ شائع ہو چکا ہے اب یہہ کہنا کہ یہہ رسالہ انکی تصنیف ہی نہین ہے لوگون نے بنا لیا ہے محض افترا اور غلط پردازی ہے کہ اتنی جرأت کسیکو نہین ہو سکتی ہے کہ دوسرے کے نام سے کتاب شائع کر دے اور چھپوا دے اور جب اسکو یہان شائع ہوئے ڈیڑھ سال ہو چکا ہے تو کیا اسکی تحقیق اتنے عرصہ مین یہہ لوگ خود حاجی صاحب سے کہ انکے پیر و مرشد اور مرشدون کے مرشد ہین نہین کر سکتے تھے مناسب تھا کہ ایک تحریر خود حاجی صاحب سے لکھوا کر اسکی تردید مین طبع کرا دی جس سے معلوم ہوتا کہ یہہ اونکی تصنیف نہین ہے اور محض زبانی دعوی غیر مسموع ہے مسلمانونکو ایسے بے اصل دعوی کرنیوالون سے احتراز چاہیے کہ حدیث مین آیا ہے کہ آخر زمانہ مین بہت سے ایسے لوگ ہونگے جو ایسی باتین تم سے کہین گے جو تمنے کبھی نہ سنی ہونگی جیسے خدا کے جھوٹ بول سکنیکا مسئلہ ان شہرونمین اسی گروہ منکرین قیام سے سنا گیا ہے یہان کسی نے کبھی نہ سنا تھا اسیطرح مسئلہ امکان کذب باری تعالی بڑے زور شور سے یہہ فریق ثابت کر رہا ہے پس جب اس فریق کے نزدیک خدا کا جھوٹ بولنا ممکن ہے تو خود اسکا جھوٹ بولنا کسطرح ممکن نہوگا بلکہ قریب القیاس ہے اور بمقابلہ جمہور علمائے کے اسکا غلطی پر ہونا بالکل یقینی امر ہے اسواسطے ساقط الاعتبار تمام صغار و کبار اہل تحقیق کے نزدیک ہوا اور جبتک اس انکار پر اصرار کرینگے تائب نہوگا ہرگز قابل قبول خدا و رسول کے نزدیک نہوگا کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے لا يجتمع امتي على الضلالة ومن شذ شذ في النار ہمین انکی اس حال پر سخت افسوس ہے اللہ تعالی سے دعا ہے کہ وہ ہی انکو ہدایت راہ حق فرما وے آمین۔

## اعتراض اخیر مخالفونکی طرف سے

اور یہہ کہنا کہ اچھا قیام تعظیمی تو ثابت ہوا مگر مجلس میلاد شریف مین حضرت کا تشریف لانا کسطرح ہو سکتا ہے کہ اول تو آپکی تشریف آوری ہی مین کلام ہے پھر ہر جگہ ایک ہی وقت مین پہونچنا کب ممکن ہے تو قیام کسکے واسطے ہوگا یہی غلط اسواسطے کہ جلال الدین سیوطی محدث نے لکھا ہے جو محدثون مین بڑا معتبر ہے کہ بلا شک ہمارے نبی صلعم اور تمام انبیاء علیہ السلام زندہ ہین کہ بعد وفات کے اونکی ارواح مقدسہ ابدان مین لوٹائی جاتی ہے اور اونکی ارواح کو قبرونکے اندر سے نکلنے کی اجازت دی گئی ہے کہ زمین و آسمان مین جہان چاہین سیر کرین اور تمام عالم علوی و سفلی مین وہ

اپنے جسد مثالی کے چلنے پھرنے سے رکے نہین گئے ہان وہ نظر عالم سے غائب ہین پس جسطرح فرشتونکا مجمع ذکر حدیث
و قران اور تسبیح و تہلیل مین شریک ہونا حدیث سے ثابت ہے اسیطرح ان ارواح کا آنا سمجھہ لیجئے اور حضرت مجدد
الف ثانی رح اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی رح اور حضرت پیران پیر شیخ عبدالقادر جیلانی کے اقوال سے بہت جگہ ثابت ہے
کہ روح مقدسہ آنحضرت صلعم بدن مثالی کیساتھ اس عالم مین جلوہ گر ہوتی ہے - اور یہہ کہنا کہ ارواح مومنونکا مقام علیین
اور ناپاکونکا سجین ہے - اس کے مخالف نہین ہے کیونکہ اصل مقام مقررہ اور ہوتا ہے اور مقام سیر اور - پس مقام سیر
اصل مقام کے منافی نہین ہے اور قبرونسے تعلق ہونا مسلم امر ہے ورنہ عذاب قبر اور راحت قبر کا انکار کرنا پڑیگا کہ اگر روح علیین
یا سجین مین ہی ہے تو قبر مین عذاب یا راحت کیونکر ہو حالانکہ قبر کی نسبت آیا ہے اِنَّمَا رَوْضَةٌ مِنْ رِيَاضِ الْجَنَّةِ وَاِمَّا حُفْرَةٌ
مِنْ حُفَرِ النَّارِ - اور جب فرشتے آپ کو درود شریف پہونچاتے اور خبر دیتے ہین تو اسکو علم غیب کہنا صحیح نہین ہے
اسواسطے یہہ اعتراض بھی غلط ہے کہ اس سے علم غیب کا ثابت ہونا حضرت کے واسطے لازم آتا ہے - اور وقت واحد مین
اولیا کا مختلف جگہ مین پایا جانا مسلم امر ہے اور لوگونکا چشم دیدہ ہے تو انبیا علیہم السلام سے اسکا ظہور کیا بعید ہے اور اگر سمجھہ مین یہی
نہین آتا ہے تو کرامات اولیا اور معجزات انبیا مین سے اسکو سمجھہ لو اور بعد وفات کے بھی کرامات و معجزات کا ظہور ہے اور یہہ
کہنا کہ معجزہ خاص زندگی مین ہوتا ہے کیونکہ تشریف اعلی المعجزہ ہے اور قیامت تک موجود رہیگا - اور یہہ محقق ہے کہ آپ
قبر مین زندہ ہین تو ظہور معجزہ کا ہونا تعجب نہین کہ جب آپکا دین قیامت تک رہیگا آپکی برکات اور معجزات کا ظہور بھی برابر رہیگا
اور کسی مثال سے نہ مٹیگا اسیواسطے کسی شاعر نے کہا ہے سہ گرچہ ہون لاکھون تغیر و حضار و دن اختلاف ؛
سکہ دین نبی کا چلن پر جائیگا - اور حدیث مَنْ رَآنِي فَقَدْ رَأَى الْحَقَّ - کہ آپکے خواب کے دیکھنے مین ہے
اس مسئلہ کا ثبوت ظاہر ہے کہ وقت واحد مین آپ لاکھون آدمیون کے خواب مین مختلف شہرون اور بلاد عرب
عجم مین تشریف لاتے ہین اور آپنے فرمادیا ہے کہ شیطان میری صورت مین متمثل نہین ہو سکتا ہے تو بلاشک حضرت ہی کی
روح مقدسہ سے جلوہ فرما ہوتے ہین تو اسیطرح مجالس منعقدہ میلاد شریف مین بھی سمجھہ لینا چاہئے وَمَا هُوَ جَوَابُكُمْ
فِيهِ فَهُوَ جَوَابُنَا فِي هٰذَا -

## خاتمہ

اب بفضل الہی و تائید ربانی احقر حقیر خادم دین محمدی صلے اللہ علیہ وسلم اپنی تحقیق کے موافق عرض اسلامی کیکبہ

اس مسئلہ استحباب مجلس میلاد شریف اور قیام کو دلائل شرعی سے ثابت کرکے عام و خاص اہل اسلام کے
پیش کردیا ہے غرض اس سے اپنے برادران اہل اسلام کو سچی بات کا بتانا اور اپنے واسطے راہ نجات آخرت
کا حاصل کرنا ہے۔ نہ کسی سے جھگڑا اور معارضہ کہ آجکل خلوص اور اتباع حق الامر کی نیت بہت کم ہے اسیواسطے کسی کو
کہنا سننا فضول ہے ہان اصل بات سے آگاہ کرنا اپنا فرض تھا وہ کردیا گیا اور اگر مخالفین نے گمراہ اور شیطان کہا تو
ہم ان الفاظ کا جواب دینا کہ مجمع عام میں انکی طرح مقابلہ کریں اور فساد برپا ہو پسند نہیں کرتے کہ صبر بڑی
چیز ہے اور اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصَّابِرِيْنَ ہے اور جب قیام کرنیوالوں میں عالیمقام علمائے کرام اور مشائخ عظام
اَقَامَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامِ ہیں تو انکا کام بردباری اور درجۂ عالی صبر و استقلال ہے۔ نہ نو عمر
غیر مستقل مزاجونکی طرح چھچھورا پن اور استعجال ع نہ ہر شاخ بیر میوہ سر برزمین ۔ اور خاتمہ میں لبعض
مزید اطمینان فتاوائے علمائے مکہ معظمہ و مدینہ منورہ وغیرہما سے کچھ عبارات نقل کیجاتی ہیں وهي هذه
اِعْلَمْ اَنَّ عَمَلَ الْمَوْلِدِ الشَّرِيْفِ بِهٰذِهِ الْكَيْفِيَّةِ الْمَذْكُوْرَةِ مُسْتَحْسَنٌ مُسْتَحَبٌّ لِاَنَّ
الْعُلَمَاءَ الْمُتَقَدِّمِيْنَ قَدِ اسْتَحْسَنُوْهُ كَمَا قَالَ الْاِمَامُ اَبُوْشَامَةَ شَيْخُ النَّوَوِيِّ رح فِي
كِتَابِهٖ (الْبَاعِثُ عَلٰى اِنْكَارِ الْبِدَعِ وَالْحَوَادِثِ) وَالْاِمَامُ اِبْنُ حَجَرٍ فِيْ كِتَابِهِ النِّعْمَةُ الْكُبْرٰى
وَمِنْ اَحْسَنِ مَا يُفْعَلُ فِيْ مَوْلِدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الصَّدَقَاتِ وَالْمَعْرُوْفِ
وَاِظْهَارِ الزِّيْنَةِ وَالسُّرُوْرِ فَهٰذَا كُلُّهُ مُشْعِرٌ بِمَحَبَّتِهٖ صلعم وَتَعْظِيْمِهٖ وَجَلَالَتِهٖ فِيْ
قَلْبِ فَاعِلِ ذٰلِكَ اِلٰى وَقَالَ الْبَرْزَنْجِيُّ فِيْ عِقْدِ الْجَوَاهِرِ قَدِ اسْتَحْسَنَ الْقِيَامَ عِنْدَ
ذِكْرِ وِلَادَتِهِ الشَّرِيْفَةِ اَئِمَّةٌ ذُوْ رِوَايَةٍ فَطُوْبٰى لِمَنْ كَانَ تَعْظِيْمُهٗ صلعم غَايَةَ مَرَامِهٖ
وَمَرْمَاهُ فَالْمُنْكِرُ لِهٰذِهٖ مُبْتَدِعٌ بِدْعَةً سَيِّئَةً مَذْمُوْمَةً اِلٰى فِعْلِ حَاكِمِ
الشَّرِيْعَةِ تَعْزِيْرُ مُنْكِرِهٖ ۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ ۔ یعنی جاننا چاہئے کہ مولود شریف اس کیفیت
مذکورہ سوال کے یعنی سے قیام و تعیین یوم اور تزیین مکان اور استعمال خوشبو اور عمدہ فرش اور تقسیم
شیرینی اور قراۃ کسی سورۃ قرآن اور اطعام طعام کے کرنا مستحب ہے اسواسطے کہ علمائے متقدمین نے اسکو
مستحب کہا ہے جیسا کہ امام ابوشامہ استاد نووی رح نے اپنی کتاب باعث اور ابن حجر رح نے کتاب

## ( تنبیہ )

ہر خاص و عام اہل اسلام کو واضح ہو کہ اس عاجز نے اگرچہ یہہ لکھا ہے مگر غرض اس تحریر سے اہل اسلام کا آگاہ کرنا ہے
اور باہمی جھگڑے کا مٹانا ہے کہ قیام بذاتہ مستحب ہے نہ فرض و واجب اور مستحب وہ ہے کہ کرنیوالے کو ثواب ہے اور نکرنیوالے کو عذاب نہ
ہو نیز اسواسطے قیام نکرنیوالے گنہگار نہیں ہیں انپر طعن و تشنیع کرنا بیجا ہے اور یہہ اختلاف ایسا نہیں ہے کہ موجب تفرقہ اہل اسلام
ہو اور ایک دوسرے کو گمراہ کہے بلکہ ہر دو فریق باہم اخوت اسلامی رکھتے ہیں اور مسلمان کا برا کہنا حکم اسلام کے خلاف ہے پس اگر یہہ مانعین قیام
کے بعض اصحاب نے قائلین قیام کو عام و خاص کے مجمع عام میں بیجا الفاظ مثل گمراہ اور شیطان اور بدعتی اور ناری وغیرہ کہے ہیں تاہم
اہل قیام کو یہہ طریقہ پسند نکرنا چاہئے کہ یہہ اہل علم و دانش و فہم کے خلاف ہے۔ اور جب اہل قیام میں اہل فضل اور علمائے کرام و مشائخ عظام
ہیں تو انکو اپنی قدر و عظمت رکھنا اور صبر کرنا چاہئے کہ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصَّابِرِیْنَ لیا ہے اور یہہ بخوبی واضح ہو گیا ہے کہ مانعین قیام کے
پاس ممانعت قیام کی دلیل قرآن یا حدیث یا قول مجتہد یا اجماع سے ہرگز نہیں ہے تو وہ خود اس احداث بدعت منع قیام میں اہل بدعت سئیہ
ہیں اسواسطے وہ دعا کے مستحق ہیں نہ ملامت کے کہ آخر بھائی مسلمان ہیں اور بھائیوں کو باہمی خیرخواہ ہونا لازم ہے نہ بدخواہ ۔ اور اس عاجز کو
بعض صاحب مانعین قیام نے بہت سے سخت کلام غائبانہ کہکر غیبت میں مبتلا ہوئے ہیں مگر میں ٹلاجاتا ہوں اور ایک شاعر اہل عرب کا
یہہ شعر پڑھ لیتا ہوں ۔ وَلَقَدْ مَرَرْتُ عَلَی اللَّئِیْمِ یَسُبُّنِیْ ۔ فَمَضَیْتُ عَنْہُ وَقُلْتُ لَا یَعْنِیْنِیْ ۔
پس اسطرح سب کو عمل کرنا اور جھگڑا نکرنا لازم ہے۔ اب ہم سلام و دعا پر اختتام کلام ہذا کرتے ہیں سلام ۔ السلام اے
بادشاہ جان نواز ÷ السلام ای دین پناہ چارہ ساز ۔ السلام ای سید امی لقب ÷ السلام ای مظہر آیات رب ۔ السلام
اے قاب قوسین مقام ÷ السلام ای ماہ کنعانت غلام ۔ السلام اے خاک راہت جسم و جان ÷ السلام ای جایگاہ
لامکان ۔ السلام ای نام تو خیر البشر ÷ اے ہمہ خاک درت کحل البصر ۔ ای تو رحمت از برای عاصیان ۔ ای تو باعث از پئے
کون و مکان ۔ قبلۂ جان کعبۂ دل روی تو ۔ عاشقانرا بہ جنت کوئی تو ۔ السلام ای سر نور خدا ÷ السلام
ای مصطفی ای مجتبی ۔ صد ہزاران صد درود و صد سلام ÷ نیز برآل و اصحاب کرام ۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ
اِیْمَانًا قَابِلًا لِلْعَرْضِ عَلَیْکَ وَاِلْقَاءً صَالِحًا لِلْوُقُوْفِ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ بَیْنَ یَدَیْکَ ۔ وَنَرْجُوْ
رَحْمَتَکَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَخَیْرَ الْعَاقِبَۃِ وَحُسْنَ الْخَاتِمَۃِ ۔ آمین ببرکت نبیک صَلَّی
اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۔ حررہ ابو الاحسان محمد عبد الحق سہارنپوری عفا اللہ عنہ

قول ناقص اور مدعا ناتمام رہیگا۔ اور وہ سب ہمارے بھائی مسلمان ہیں قائلین قیام کو بھی اونکو گمراہ وغیرہ کہنا ہرگز درست نہیں۔ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ۔

## تقریظ

از مجمع فضائل مولوی محمد صدیق صاحب دیوبندی مدرس اول مدرسہ عربیہ قصبہ چھپراؤن ضلع مرادآباد سلمہ۔ حامدًا ومصلیًا۔ اما بعد۔ فلقد اجاد ونعم ما افاد بہ استاذنا الفاضل الکامل علی الشان رفیع المکان مولنا ابوالاحسان محمد عبدالحق السہارنپوری سلمہ الرحمن۔ فی ثبوت استحباب المیلاد والقیام فی رسالتہ شرف الاسلام۔ ولقد اودع فیہا من التحقیقات الشریفۃ والتدقیقات اللطیفۃ ماتسر بہ الخواطر وتقر بہ النواظر ولعمری انہا لحریۃ بان تکتب علی صفحات القلوب لاعلی صفحات الدفاتر۔ فطوبی للمخلصین وبشری للمحبین انہا نعمۃ عظمی لاہل الاسلام لازال فیض مؤلفہا الی یوم القیام۔ آمین ببرکۃ النبی علیہ السلام۔ حررہ محمد صدیق دیوبندی عفی عنہ

تقریظ ٭ عالم کامل مولوی محمد شفیع صاحب ناصر رام پوری سلمہ۔ بعد حمد وصلوۃ میگوید۔ بندہ شیفتہ وفریفتہ نام خدا ورسول محمد شفیع ناصر رامپوری کہ رسالہ نافع اہل اسلام دافع اوہام خصام مسمی بہ شرف الاسلام فی ثبوت المیلاد والقیام مؤلفہ اخی واستاذی ملک العلماء العلام ابوالاحسان شیخ محمد عبدالحق صاحب سہارنپوری سلمہ الرحمن۔ از اول تا آخر دیدم الحق مشتمل بر تحقیقات عجیب واسرار غریب ونکات لطیف وتدقیقات شریف یافتم لیں اگر بعد ازین ہم اصرار بر انکار دارند چنین اہل تعصب را علاج نیست کہ ہدایت از خدا است نہ در دست دیگرے از اولیاء وانبیاء۔ وبلاشک این تحریر مولانا شرف اہل اسلام است۔ بارک اللہ فی عمرہ الشریف ببرکتہ النبی علیہ السلام وآلہ واصحابہ الکرام۔ حررہ محمد شفیع ناصر رام پوری عفا اللہ عنہ

قطعہ تاریخ من تصنیف سید محمد زین العابدین صاحب المتخلص بہ عابد خلف الصدق و تلمیذ حاجی حلیم سید محمد فضل حق صاحب بہاریتوری حسینی الاصغری مرید خاص حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکہ سلمہ

## قطعہ

| | |
|---|---|
| عالم و فاضل ذہین و نکتہ سنج و نکتہ دان | مولوی شیخ عبدالحق ہین یکتائے زمان |
| خوب لکہا ہے قیام مولد خیر البشر | جسمین اسناد احادیث نبی ہین سر بسر |
| منکر فعل قیام مولد سردار دین | دور کر دین سب تعصب لین لادین اب یقین |
| اس رسالہ کو ذرا دیکہین تو آنکہین کہولکر | نور ایمانی ہے اسمین کیا ہے اسمین جلوہ گر |
| ہے حدیث و فقہ اور اجماع سے ثابت کیا | اب نہین اسمین ذرا شک و شبہ باقی رہا |
| جب ہوئی تاریخ سال طبع کی حیرت مجہے | میرے دل نے یہ کہا کیا فکر ہے اسکا تجہے |
| عابد اوس ملہم غیبی کی جو دمساز ہے | حبذا اصل علی صد مرحبا آواز ہے |

۱۶ ۱۳



اللّٰهُ يَجْتَبِي إِلَيْهِ مَنْ يَشَاءُ وَيَهْدِي إِلَيْهِ مَنْ يُنِيبُ

[illegible] جناب حضرت مولانا حاجی امداد اللہ صاحب مدظلہ العالی

# مثنوی تحفۃ العشاق

۱۳۱۱


حسب ایمای جناب مولوی حافظ محمد عبد الاحد صاحب باہتمام کارپردازان مطبع ماہ ربیع الاول ۱۳۱۱ھ

در مطبع مجتبائی واقع دہلی مطبوع شد



بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد ہے سزاوار احد | ہین احد مین محو سب محدود حد
حمد اوسکو ہی کہ بے شان نشان | وحدت اپنی کی ہی کثرت مین عیان
حمد ہے اوسکو کہ در باغ وجود | ہر روش ہر رنگ سکا ہی نمود
حمد ہے اوسکو جو ہی موجود یار | اول و آخر نہان و آشکار
حمد عالم مین کرے ہی جسکی تو | سب اوسی کو پہونچتی ہی موبمو
دو جہان ہی آئینہ رخسار جان | ذرہ ذرہ سے ہی حسن اسکا عیان
گر کرے اوصاف تعریف صفات | ہین حقیقت مین وہ سب اوصاف ذات
موج و کف کو بحر سے دوری ہی کب | اصل کو سایہ سے مہجوری ہی کب
حمد خلقت کی ہی خالق کی ثنا | کیونکہ ہی مخلوق کی اوس سے بنا
حمد اوسکی کیا کسیکی تاب ہی | مادح و ممدوح وہ خود آپ ہی
ہے یہی توحید و تحمید و ثنا | اپنی ہستی کو کرے اوسمین فنا
ہے یہی تنزیہ و توصیف غفور | وصف اوصاف خودی کر اپنے دور
ہے یہی تسبیح و تہلیل تمام | محو کر تو دوسریکا دل سے نام
جتنی موجودات مخلوقات ہی | سب اوسکی حمد مین ذرات ہی
آسمان شمس و قمر انجم تمام | عشق مین اوسکی ہین سرگردان مدام
بیخود و بیہوش و بے آہ و فغان | کرتی ہی رو رو کے بس ریادان
فرش سے تا عرش موجودات سب | مست و لایعقل ہین از عشق رب

حمد ہی اوسکو جو خود موجود ہی | اور سوا اوسکے جو ہی نابود ہی
حمد ہی اوسکو کہ با چندین چگون | سب مین ہی اور سب سے بیچون و بیچگون
حمد ہی اوسکو کہ با صد رنگ و فر | ہر زمان ہر شان مین ہی جلوہ گر
ہی وہ بے علت سزاوار ثنا | علت و معلول ہین اوسمین فنا
کیونکہ عالم مین نہین ہی غیر یار | حامد و محمود ہے آپ آشکار
نقش کی گر حمد تو نے فاش کی | درحقیقت حمد ہے نقاش کی
ہی صفات و ذات اک کب فرق ہی | نور خور خورشید مین بس غرق ہی
یعنی موج اور بحر سایہ اور اصل | ایک ہین رکھتے نہین آپسمین فصل
حمد کیا اوسکی کرے کوئی بشر | عقل و ادراک کے جلتے ہین پر
ہی حقیقت مین یہی بس حمد یار | یاد تو اوسکی کرے لیل و نہار
ہے یہی تعظیم و حمد کردگار | رو برو اوسکے ہو تو بس خوار و زار
ہے یہی تشریف و تکریم خدا | حکم پر اوسکے کرے جانکو فدا
قول پیغمبر ہے لا احصی ثنا | کر سکے پھر اور کون اوسکی ثنا
دیکھتا ہی جسکو تو بے گوش و لب | ظاہر و باطن کرین ہین حمد رب
عشق کی اوسکے زمین پکڑی شراب | ہی پڑی بد مست مدہوش و خراب
ہی زمین و آسمان مین جو کہ تھی | عشق مین اوسکے ہر اک مدہوش ہے
دیکھ لے ذرات عالم کو تمام | ہین شراب عشق سے بیخود مدام

ہین ہوا عشق سے اسکی تمام
سب درختان جہان قصان ام

کوہ و دشت و بحر و بر بالا و پست
سب شراب شوق سے اوسکے ہین مست

کیا ملک کیا انس و جن کیا وحش و طیر
عشق نے کی ہی ہر اک کی جمیع سیر

جملہ عالم کیا عقیل و کیا وحوش
ہین شراب عشق سے سب درد نوش

مست انسان ہو شراب جام حق
عشق مین دیتا ہی جان اخلاص حق

انبیا مسرور جام وصل سے
اولیا مخمور بادہ اصل سے

مست جام عشق سے ہین عاشقان
فانی و باقی ہین اوس سے عاشقان

اہل باطن جام وحدت سے ہین مست
اہل ظاہر دور کثرت سے ہین مست

مومنان مخمور از جام ظہور
کافران ہین مست ہیکر آب شور

زاہد اوسکے جام سے گم کردہ ہوش
رند اور اوباش اوسکے درد نوش

صومع و مسجد کنشت و دیر مین
شہر و جنگل جا بشر و خیر مین

مومن و ترسا و رند خمر خوار
عاشق اوسکے ہین نہان و آشکار

گر بظاہر ہے ہر اک کا یار اور
پر ہی باطن مین وہی کیجے جو غور

اوسکا جویا ہے ہر اپنے طور پر
ایک سے ہی دوسرا بس بیخبر

ہی جمال حق سے ہر دل آشنا
ہر لقب مین کرتا ہی اوسکی ثنا

ہی ہر اک کا ذکر تسبیحات اور
ڈہونڈہتا ہی اوسکو ہر اک اپنے طور

سارے عالم کا وہی معبود ہے
سکو ہر شی سے وہی مقصود ہے

ہی ہر اک کو مستی دل شوق او
رکہتی ہی ہر جان اوسکا ذوق او

رابطہ اوسکو ہی سب کی جان سے
بالتوا ہر اک ہی اوسکے خوان سے

ایک ہی اک گہونٹ سے گمکردہ ہوش
کر گیا ہی دوسرا دریا کو نوش

ایک جرعہ سے ہوا بیہوش ایک
کر گیا دریا ہی کو نوش ایک

الغرض ہر اک باندازہ خمار
بیخود و سرمست ہی جویاے یار

غرق ہین دریا مین اور جو پیاسے ہین
مست ہین مستی مین اور مانگتے ہین شراب

غرق ہین پانیمین اور پیاسے ہین آہ
بیخود و سرمست ہین اور بادہ خواہ

ہین عجب بیخود تماشا ہی عجیب
دربدر پہرتے ہین اور گہر مین حبیب

ہر کوئی ہر اسم سے ہی فیضیاب
کوئی آسودہ ہی اور کوئی خراب

مظہر ہادی سے آگاہ ہے
مظہر اسم مضل گمراہ ہے

گرچہ اک دریا کی ہین موجین ضرور
لیک رنگا رنگ ہی اونکا ظہور

ہین اوسی خورشید کے سایہ تمام
بر حجر بر شجر و بر دیوار و بام

عارضی ہین چند مدت کو یہان
رہنگے آخر اصل مین اپنی یہان

چہوڑ سایہ خور کی ہو جانب عیان
تاکہ ہو سر یقین تجہپر عیان

کر نظر دریا مین موجونکو گذار
تاکہ ہو معلوم تجہکو سر یار

جبتلک رکہے نہ دریا مین قدم
مار اس مسئلہ مین تو ہرگز نہ دم

یعنی مت بیحال اسمین قال کر
حال ہو گر تو کشادہ بال کر

رکہیو تو فرق مراتب پر نظر
تا نہو ایمان مین تیرے ضرر

بس نہ کر امداد تو زیادہ کلام
تا خرابی مین نہ پڑ جا فہم عام

ہوش کر تک ہوش سے بیہوش ہو
اپنی ہستی سے فنا خاموش ہو

ہٹ ادہر سے اور اوٹہا کر ہاتھ کو
کر طلب اوس سے اب اوسکی ذات کو

## مناجات بجناب الٰہی تعالیٰ شانہ

عرض کر اوس سے کہ ای جان جہان
بے ترے ہرگز نہین ہی چین جان

ای مرے معبود ای میرے الٰہ
ہی تو ہی مقصود دل بی اشتباہ

ای مرے مطلوب دل مطلوب جان
اپنے ملنے کا بتا کوئی نشان

ای مرے محبوب ای میرے حبیب
ہون غم دوری سے مرنیکے قریب

ہجر سے زیادہ مصیبت کچھ نہین
اس سے بہتر ہی کہ مر جاؤن کہین

جو نہے تو جا لگو راہ وصال
جا لگی تجہ بن ہی جان مجہپر وبال

کیونکہ ہو جان واصل جانان نہین
جان ہی جان لیک جانان جان نہین

کبتلک یا رب رہون تجہسے جدا
جلوہ گر ہو مجکو کر مجہسے جدا

یا الٰہی مجہ کو مجہ سے دور کر
تاکہ دیکہون تجہسے تجہکو اک نظر

دو جہان سے کچہ نہین مجکو طلب
تجہ سے کرتا ہون مین تجکو طلب

دو نو عالم سے نہ مجکو کار ہے　　پر تو ہی تجھسے مجھے درکار ہے
یا الٰہی تو ہے رحمان الرحیم　　صاحب جود و کرم فضل عمیم
یا الٰہی تو ہے خلاق جہان　　تو ہی زور آور قوی اور سب حقیر
گرچہ دو عالم سے تو ہے بے نیاز　　مستغیث عاجزان ہی تیری ذات
مونس غمخوارگان ہی تیری ذات　　ہی عفو پر گناہان تیری ذات
ہی مریض لا دوا کی تو دوا　　بے سہارونکا سہارا ہی تو ہی
ہی مرے ہر درد کی تو ہی دوا　　ہی رفیق شدت غربت تو ہی
میرا مونس بیکسی مین ہی تو ہی　　تنگی و سختی مین حامی کار تو
تو ہی خالق تو ہی رازق تو ہی رب　　ظاہر و باطن تو ہی ہی بیدلیل
لیک صد حسرت بایں لطف و عطا　　کرتے ہین مجکو گناہون پر دلیر
ہی یقین گر عمر بھر عصیان ہو سب　　ہو شب جرم و خطا روز ثواب
ہو طلوع تیرا اگر ماہ نجات　　مثل خس دے سب گناہون کو بہا
لطف و احسان کیا کرون تیرا رقم　　کر دیا پاک و لطیف و خوش شکل
گھر مین مومن کے مجھے پیدا کیا　　اپنے گھر سے بھی مشرف کر دیا
یعنی دار الکفر سے مجکو نکال　　پر تری رحمت نے کی غمخوارگی
تھا گناہونکی نجاست مین بھرا　　کر کے اپنے لطف و احسان پر نظر
اپنی رحمت کے پیاوے بھیجکر　　رکھیو مت محروم اب دیدار سے
لایا گر گلشن مین خارستان سے　　پر اسی گلشن ہی ہون گو خار ہون
ہون ترا گرچہ برا ہون یا بھلا　　پر کرون کیا دوسرا ہی در نہین
گر بُرا را تو نے ای شاہ جہان　　آستان تیرا ہو اور میری جبین
یون ہوس ہی ابتدای پروردگار　　جو تری خواہش ہی خواہش ہی مجھے
ہی مجھے شاہی گدائی مین تری　　تیرے کوچہ کی ہی بس عزت مری
عزت و ذلت تمامی سکر و صحو　　تیری ناراضی ہی بس ذلت مری
الغرض پہر پہر کے آخر در بدر　　گر کیا سجدے سے اپنے سرفراز
یون ہی آنکھونکو بھی میری بسر　　سر بسر سر مین ہوا ہے شوق پھر

## مناجات دیگر

مالک دارین شاہ انس و جان　　تو ہی سلطان دو عالم سب فقیر
لیک بیچارونکا تو ہی چارہ ساز　　دستگیر بیکسان ہی تیری ذات
چارہ بیچارگان ہی تیری ذات　　ہی پناہ بے پناہان تیری ذات
ہی ہر اک حاجت کا تو حاجت روا　　آسرا بے آسرون کا ہی تو ہی
ہی تو ہی مرہم مرے ہر زخم کا　　ہی انیس وحشت فرقت تو ہی
میرا حامی بے بسی مین ہی تو ہی　　رنج و غم مین ہی میرا غمخوار تو
دوسرا تجھ بن مرا ہی کوئی کب　　الغرض ہر کام کا میرے کفیل
مین کرون ہر دم ترے جرم و خطا　　پر کرون کیا آتا تیرے حلم و خیر
پیش خورشید کرم ہون محو سب　　گر تری بخشش کا نکلے آفتاب
ظلمت عصیان ہو نور صباحت　　گر ترا دریا رحمت جوش کہا
کرتا ہے جو جو کہ تو مجھ پر کرم　　قطرۂ ناپاک سے مجکو بفضل
عقل و علم و نور دین مجھ کو دیا　　پھر کرم پر یہ کرم مجھپر کیا
لایا بیت اللہ مین ذقیل تعال　　گرچہ مین لایق نتہا دربار کی
ظاہر و باطن مین سر سے تا بپا　　کی نہ میرے جرم و عصیان پر نظر
کھینچ بلوایا مجھے یان سر بسر　　کر دیا اپنے مشرف دار سے
دور مت کیجو اب اس بیت اللہ سے　　گرچہ مین نالایق دربار ہون
چھوڑ اس در کو کہان جاؤن بھلا　　منہ مرا اس در کے گر قابل نہین
پھر بتا میرا ٹھکانا ہی کہان　　اس سے زیادہ اب تمنا کچھ نہین
یہ ترا کوچہ ہو اور میرا غبار　　کچھ نہ دو عالم سے خواہش ہی مجھے
ہی نوا سب بینوائی مین تری　　خواری و رسوائی و ذلت مری
ہی رضا و نا رضا مین تیری محو　　تو ہی گر راضی تو ہی عزت مری
اب تو آ رکھا ہے تیرے در پہ سر　　مو بمو سر کو مرے ای سرفراز
جلوۂ دیدار سے روشن تو کر　　کر مرے کانونکو اسرارونکا گھر

چشم کو کر چشمۂ آب زلال
سبز تا ہو گلشن ذوق وصال
پاک ہر شے سے مرا کر دماغ
بوے دبر سے معطر کر دماغ

محو کر بینی کو اندر بوے یار
جس سے پہونچے ن تا باغیر کا
کر مئی وحدت سی لب کو لبالب
محو ہون جس سے خیال غیر سب

دو جہانسے کر کے مجکو بے نیاز
دولت دیدار سے اپنے نواز
غفلت و ستی و ظلمت کر کے دور
کر عطا چستی و چالاکی و نور

دور کر کبر و ریا عجب و غرور
بخش عجز و مسکنت اخلاص و نور
بخش گنج فقر و درویشی مجھے
سکر و مستی محو بے ہوشی مجھے

دے شراب نسبتی کا مجکو جام
لوح دلسے محو کر ہستی کا نام
دہو مرے دلسے دوئی کا [illegible]
تا تمیز ما و تو اوٹھ جا تمام

اسے دعا گو ختم کر کے یہ دعا
ہو رجوع اب جانب خیر الورا
کر وسیلہ اوسکو ای امداد تو
وصل سے حق کے ہو تا دلشاد تو

گر تو طالب ہے وصول اللہ کا
چل پکڑ دامن رسول اللہ کا
جو کہا ای امداد اللہ کا وصال
بے وسیلہ اوسکے چاہی ہے محال

ختم کر کے یہ مناجات نکو
کر وسیلہ ذات پیغمبر کو تو

## نعت شریف پیغمبر صلے اللہ تعالی علیہ وسلم

حامد و محمود و ممدوح خدا
احمد مرسل محمد مصطفے

زینت تاج رسالت ہو وہ ذات
رونق تخت نبوت ہی وہ ذات
ہی وہ آئینہ جمال ذوالجلال
محرم خلوت سراے لایزال

بے وسیلونکا وسیلہ ہی وہی
بلکہ سارونکا وسیلہ ہی وہی
مہربان مثل پدر سب پر میان
روز محشر شافع خورد و کلان

عزت شاہی و فخر سروری
شان بخش مسند پیغمبری
مہتری کے ملک کا مہتر ہے تو
بہتری کے بحر کا گوہر ہے تو

ہے امین مخزن افلاک وہ
تاجدار کشور لولاک وہ
روشنی عرش نور لامکان
شمع بزم عالم کون و مکان

رونق گلزار محبوبی ہے وہ
عشق کے بازار کی خوبی ہی وہ
شہ سوار عرصۂ چرخ و سما
باز خوش پرواز معراج و علا

راحت و روح روان کائنات
زندگانی پرور جان حیات
باعث ایجاد عالم ہے وہی
موجب بنیاد آدم ہے وہی

گر نہوتا پیدا وہ شاہ نکو
یہ نہوتا وہ نہوتا مین نہ تو
ہی وہ سرمایہ وجود کائنات
دونو عالم سے ہی مقصود اسکی ذات

ہے وہ بیشک میوۂ نخل وجود
اول و آخر وہی اصل وجود
ہی یہ سب اوسکے لیے اے نیکبخت
واسطے پہل کے ہی بوتے ہین درخت

گر ہوا آخر مین وہ شاہ جلیل
پہر ہوا ظاہر اوسکے سبقت کی دلیل
گرچہ پیچھے انبیا کے ظاہرا
یہ حقیقت مین ہی سب کا پیشوا

گرچہ آخر ہے ثمر اول شجر
کب شجر ہوتا نہ ہوتا گر ثمر
جب ثمر سے یہ شجر ظاہر ہوا
پس ثمر ہی اول و آخر ہوا

کیا کمال میوہ مین نقصان ہی
جو وہ اول سابق بستان ہی
میوہ کو سبقت ہوئی جب باغ پر
ہے وہ اول وہ ہی آخر سربسر

بس سمجھ لے اس سی تو ای بے نمود
سر نحن الآخرون السابقون
ہی وہی شاہ جہان سب سے نبیل
ہی وہی مقصود کل باقی طفیل

## در مدح چہار یار کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین

پڑھ تو امداد اوسپہ صلوات و سلام
آل اور اصحاب پر اوسکی تمام

چار یار اوسکے ہیں چار ارکان حق
ساری امت پر وہ رکھتے ہین سبق

ہین ابو بکر و عمر عثمان علی
دوست پیغمبر کے اور حق کے ولی
چارون پیغمبر کے ہین برحق وزیر
ملک اسلام انسے ہے رونق پذیر

زیب ایوان شریعت ہین یہ چار
رونق باغ طریقت ہین یہ چار
ہین یہ ملک معرفت کے شہریار
ہین حقیقت کے چمن کی یہ بہار

قلعہ دین کی ہین یہ دیوار چار / ملت حق کی ہین یہ انہار چار
ہین طریق حق کے چارون رہنمون / ہین یہ ایوان خلافت کے ستون
ہے یہ ملک اسلام کی سرحد چہار / جو ہوا باہر انسے ہے مردود وخوار
بحر وحدت مین ہین چارون موجزن / ہے حقیقت ایک ظاہر چار تن
جو کہ دو سمجہا انہین احول ہے وہ / دو جہان مین بے شبہ بیکل ہے وہ
جو کوئی انسے ہوا بد اعتقاد / ہے وہ دو عالم مین بیشک نامراد

## در مدح اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین

جو ہین اہل بیت اور آل رسول / گلشن دین کے ہین سب پہول ہے
ہے ہر اک ان سبکا بیشک و یقین / مغز ملت جان ایمان مدح دین
جسقدر ہو انسے الفت مین کمی / اوسقدر ہے دین وملت مین کمی
ایک کا بہی انسے جو بدخواہ ہو / راہ حق سے بے شبہ گمراہ ہو
جتنے ہین اصحاب پیغمبر تمام / ہے ہر اک انجم ہدایت والسلام
اک صحابی سے بہی گر ہو سوء ظن / ہے وہ بیشک لایق گردن زدن
بہیج ان سب پر تو صلوات وسلام / ہر گہڑی ہر لحظہ ہر دم صبح وشام

## در بیان باعث نظم وتصنیف این مثنوی مسمی بہ تحفۃ العشاق ومدح عشق وقدح عقل جزوے

ہوگیا اے دوستو یون اتفاق / باعث تحریر نظم پر مذاق
رہتا تہا مسجد مین اپنے متصل / مجمع علما وصلحا اہل دل
ایکدن پڑہتا تہا مین نفحات انس / لے رہے تہے حق سے سب نفحات انس
جوش پر تہا بحر علم عارفان / ہو رہے تہے گوہر معنی عیان
حاضرونکے دلمین تہا شان حق / کہل رہا تہا گلشن عرفان حق
اولیا کا حال سن مسرور تہے / ماسوا سے محو غرق نور تہے
رفتہ رفتہ حضرت تحفہ کا ذکر / آگیا اوس عاشق خستہ کا ذکر
سنکے انکی شان وشوکت جاہ عشق / ہمت مردانہ اندر راہ عشق
بول اوٹہا ہر اک بصد ذوق وسرور / ہے یہ قصہ نظم کے لایق ضرور
خاص کر قطب زمان شاہ فنا / آفتاب معرفت بحر صفا
کامل اکمل ولی بے بدل / عاشق ذات خدائے لم یزل
صاحب ارشاد وتلقین وسبق / عاشق صادق شہید راہ حق
برگزیدہ دو جہان مقبول رب / مشرب چشتی وفاروقی نسب
یعنی شیخ حافظ محمد ضامن آپ / مجکو فرمانے لگے کرکے خطاب
نظم کر اس قصہ پر درد کو / گرم کر اک بار ہر دل سرد کو
مثنویان ہین مجازی عشق میز / پر بہت کم ہین حقیقی عشق مین
قصہ تحفہ اگر منظوم ہو / رتبہ عشاق حق معلوم ہو
ریختہ مین نظم کر اس کو تمام / تاکہ سمجہین اسکو سارے خاص وعام
جان لیتا ہر کوئی بے قیل وقال / عاشقان حق کا یہ ہوتا ہے حال
دعوا جو کرتے ہین جہوٹا عشق کا / ہوشمین ہون سنکے رتبہ عشق کا
تابش گفتار عشق حق سے گرم / ہو کوئی بیدل سنگ ہو جون موم نرم
عاشق صادق بہی سنکر جاہ عشق / چاق اور چوبند ہو اندر راہ عشق
جان ہین تا عاشق کی سب رسم وراہ / چاہتے کو اپنے کرتا ہے تباہ
عاشقان رہتے ہین سر تہلی پہ دہر / ہے یہ راہ عشق نہ نانی کا گہر
عشق ہے جان اک بلائے جانگداز / ہے ازل سے دوست کش دشمن نواز
عشق کا سب سے الگ ہے رنگ ڈہنگ / ہے ازل سے عقل مین اور اسمین جنگ
عقل چاہے ہے کہ ہو عیش وفراغ / عشق چاہے رنج وغم سینہ پہ داغ
عقل چاہے ہے عزت وجاہ وجلال / عشق ذلت خواری ودرد وملال
عقل چاہے مال وملک وسلطنت / عشق عجز وفقر وفاقہ مسکنت
عقل چاہے عیش وعشرت خرمی / عشق درد وکلفت ورنج وغمی

عقل چاہتی ہے کہ ہو شیر و شکر
عشق کہتا ہے کہ کھا خون جگر
عقل کہتی ہے کہ چل گلزار مین
عشق لیجاتا ہے کوے یار مین
عقل چاہے ہے قبا و پیرہن
عشق کرواتا ہے سامان کفن
عقل کہتی ہے کہ کر عیش و طرب
عشق کہتا ہے کہ لے رنج و تعب
عقل کہتی ہے کہ چل بازار مین
عشق لیجا جنگل و کہسار مین
عقل چاہے دولت و عماریان
عشق چاہے سو بلا و خواریان
عقل لیجا گلشن و گلزار مین
ڈالتا ہے عشق جلتی نار مین
عقل چاہے ہے حیا و نام و ننگ
عشق کو ہے انسے ہمیشہ سے ہی جنگ
عقل مین اور عشق مین رہتی ہے لاگ
عشق جب آیا تو جاے عقل بھاگ
ہوے حضرت عشق کا جسدم ظہور
عقل سر سے جاے اور ویسے سرور
عشق کیا ہے درد و غم کی کہان ہے
غیر دلبر کا عدو ہے جان ہے
کیا کہون مین عشق کی نیرنگیان
رنج مین راحت کو کرتا ہے عیان
نار کو گلزار کر دیتا ہے عشق
دار کو دلدار کر دیتا ہے عشق
خاک مین جسکو ملا دیتا ہے عشق
تخت شاہی پر بٹھا دیتا ہے عشق
درد مین اسکے دوا ہے سر بسر
مرض مین اسکے شفا ہے سر بسر
مارنا اسکا جلا دیتا ہے جان
توڑنا اسکا ملا دیتا ہے جان
رنج مین اسکے ہے گنج بیکران
مرگ اسکی ہے حیات جاودان
عشق کے برعکس ہین سب کاروبار
نار کو اسکے سمجھ تو سو بہار
اسکی ویرانی کو آبادی سمجھ
خار کو گل غم کو تو شادی سمجھ
کلفت و تکلیف کو راحت تو جان
فقر و فاقہ کو سو دولت تو جان
عشق کی ذلت کو تو عزت سمجھ
خواری و زاری کو سو حرمت سمجھ
عشق کی تعریف ہو کس سے بیان
ہے ستم مین اسکی سو شفقت نہان
قہر صورت رحمت پنہان ہے عشق
اور طبیب درد بیدرمان ہے عشق
اول آخر ظاہر و پنہان ہے عشق
دو نو عالم جسم ہین اور جان ہے عشق
ہے بیان عشق تو بس بے بدل
اب کرون ارشاد حافظ پر عمل

## رجوع بقصہ

اونکے فرمانیکو مین نے بے عذر
رکھ لیا سر پر سعادت جانکر
گرچہ مجکو شعر گوئی مین نہ تہا
دخل کچھ پر حکم کو لایا بجا
توڑنا موتی کا ہے آسان تر
سنے کہ حکم بادشاہ بحر و بر
لیکے اون کے گوہر ارشاد کو
مختصہ دل مین لیا کہ شاد ہو
وقت فرصت دیکھتا تہا یہ کہ جو
حکم پر اوس شاہ کے تعمیل ہو
پر نہ دیتا تہا مجہے فرصت امان
تا لکھون اس نظم کو با شوق جان
لایا اتنے مین زمانہ اور رنگ
ہو گیا کچھ اور ہی عالم کا ڈھنگ
ہو گئے بس حضرت حافظ شہید
شام غم ہمکو ہوا وہ روز عید
فرقت جانانسے بس ہو کو تنگ
جان جانانپہ فدا کی بیدرنگ
خوش نہ آئی اس جہانکی رنگ و بو
چلدیے بس جنت الفردوس کو
ہم بچارون کو تڑپتا چھوڑکر
سوی حق راہی ہوی منہ موڑکر
وہ تو وہان جام شہادت پی گئے
تہر غم کہانیکو یان ہم جی رہے
وصل سے حق کے ہوے وہ بہرہ ور
پیتے ہین حسرتسے ہم خون جگر
ناز و نعمت مین ہین وہ مشغول ہان
خاک خون مین لوٹتے ہین ہم یہان
جام کوثر سے ہوے وہ لب بلب
چاٹتے ہین پیاس سے ہم اپنے لب
آپ تو جا کر کیا جنت مین گھر
کردیا سرگشتہ ہم کو دربدر
آپ تو راحت کے سامان لیگئے
مایہ رنج و الم یان دے گئے
آپ تو بے رنج و غم مثل عروس
جا کیا تخت شہادت پر جلوس
لے لیا عیش و طرب ناز و نعم
رکھدیا سر پر ہمارے کوہ غم
عیش و عشرت مین ہے مشغول یان
ایک تخت ہمکو گئی بس بہول کر
عیش مین ہمکو دیا بالکل بہلا
حق الفت اور قرابت سب گیا
وعدہ حب و قرابت گر گیا
خواجہ تاشانی کا ہی کیا حق تہا
بیخبر ہے اگر رہنا تہا یون
ساتھ اپنے لیگئے ہمکو نہ کیون

گرچہ ہم لایق نہ تھے درگاہ کو | کفش بردار ین رہتے شاہ کے
شاہ کو زیبا ہی کب تہاروی | گو ہت خادم نہون تہوڑی ہی

## دربیان محرومی وندامت بحال خود وحسرت مفارقت بزرگان ویاران طریقت واظہار غم جدائی ایشان

آه واویلا دریغا حسرتا
ساتھ کا اپنے ہر اک اصل ہوا
صاف تہی جو جلسے صاف لعیاب
بلبلون نے گہر کیا گلشن مین جا
گہر کیا طوطی نے شکرستان مین
تشنہ حق کا آہوے عرفان شکار
نرگس و ریحان کو جا آہو چرے
مرغ آبی نے کیا دریا مین گہر
مرد باہمت ہوے شہ پر نثار
گوہر مطلوب ہر اک نے لیا
غم کا اپنے کون ہی غمخوار آه
ہوگئے وہ محو نعمت اس قدر
آه واویلا کوئی ہمدم نہین
دلکی دلمین رکہکے چپ رہتا ہون
بعد مدت کے اب آئی المراد
حسب ارشاد وصیے مین لیکر قلم
عشق کی باتین سناتا ہون تمہیں
گر نہ عاشق ہی تو سن عاشق کا ذکر
عشق کی باتو نمین ہی وہ زور فن
ہوش سی بیہوش ہوکر ہوش کر
نامرادی مین مری باتین تجھے
ہو وہ پہنچا شہر الفت مین تجھے

مدعا دل کا دسے حاصل ہوا
شل تلچھٹ رہگیا مین زیر خاک
بوم ویرانہ مین ٹکرتا رہا
زاغ نوحہ گر ہے خارستان مین
سگ ہی بہر استخوان کو چینخ اور
اور شتر یان خار و بن چرتی رہے
مرغ خاکی لوٹتا ہے خاک پر
ہمسرون مین نفس کے ہاتہو نخوار
غوطہ خور مین بحر حرمان مین رہا
حال اپنا کس سے کرون اظہار آه
خواب مین بہی تو کم آتے ہین نظر
جو سنے میری مصیبت کیتین

پہنچا ہر اک منزل مقصود پر
جو کہ نوری تھے گئے افلاک پر
گہر کیا قمری نے شاخ سرو پر
ماہی حق نے تو لی دریا کی راہ
جا ملا دریا سے آب سیل بار
دست شہ پر جا ملا شہباز پر
پر تھے جنکے سوی بستان اڑ گئی
حیف ہی صد حیف یاران طریق
آه صد افسوس حسرت آه آه
جو کہ تھے غمخوار اپنے چل گئے
دور ساغر وصل کر چلتے ہین نا
نے مرا ہمدم نہ کوئی غمگسار

سات والے چلدیے مین رہگیا
رہگیا مین ہی پڑا بس دور تر
رہگیا سایہ کے جون مین خاک پر
جہاز مین خشکی ہی چمگادڑ ادہر
موش سوراخ زمین مین ہی تمام
رہگئے خشکی کے اندر سنگ و خار
کہول پر کرگس پڑا مردار پر
مرغ بے پر بقفس گریہ ہوئے
جا ہوے دریا مطلب مین غریق
جا کہون کس سے مصیبت آه آه
دیر پاسے سبج ہمکو مل گئے
آتش فرقت مین ہم جلتے ہین یہان
غم مرا غمخوار ہی مین غم کا یار
قصہ تحفہ کو اب کہتا ہون مین
حضرت حافظ کی وصیت مجکو تہی
قصہ تحفہ کا کرون یارو رقم
حق سے ملنے کا سمجھا ہی راہ جو
گرچہ پتھر سے بہی ہو دل سخت تر
خشک مغز ونکا ہو تر جس سے دماغ
جمع کرکے رکہہ مری باتو نپہ ہیان
کہینچ لیجا تجکو بوتا کوے عشق
سننے سی بہی تخم خود بوتا ہی عشق

## مقدمہ شروع داستان حضرت بی بی تحفہ مغنیہ قدس اللہ سرہا

گمرہی سے رہ پہ لاتا ہون تمہیں
دور کرکے ماسوا کا اس سے فکر
مردہ دل زندہ ہو اندر گور تن
گوش سے بے گوش ہوکر گوش کر
عشق کی معلوم ہون گہاتین تجھے
غرق کردی بحر وحدت مین تجھے

راہ اس رہ سے کوئی بہتر نہو
عاشقون کا ذکر کرتا ہی اثر
ہی وہ سیراب عشق کی باتونکا باغ
سب طرف سے بند کرکے کہول کان
تجکو بہی شاید کہ آجا بوے عشق
دیکہنے ہی سے نہین ہوتا ہی عشق

ہین بہت عاشق کہ پردہ کی جمال — سکے پائی عشق سی بس گوشمال
بلکہ کامل عشق ہی عشق شنید — ناقص وہ ہی اعتبار سے عشق دید
کیونکہ ہو عشق خبر و بسے حصول — عشق صورتکا ہی دیدہ سی نزول
دید تابع دیکھئے ہوئے دل تبع — یومنون بالعین ہی معقول حق
حسن محبوبان عالم سر بسر — عاشق ناقص ہلو دی جان عکس پر
دید تہا اوسکو نہ دل ہوتا بجود — اصل سے جو عکس پر مائل ہوا
اس سی زیادہ چاہئے تفصیل گر — کہول دلکی آنکھہ سرکی بندکر
کسنے دیکھا ہی خدا کو آشکار — تاکرین اوصاف حق تجپر عیان
تاکل اوصاف حق عاشق ہنی — خالق و رازق و رب العالمین
راحم و رحمان رحیم و بردبار — غالب و قہار غفار الذنوب
عاشق و معشوق محبوب جہان — ظاہر او رباطن وہی معبود کل
ہی وہ اول بی بدایت اوسکی ذات — ہی وہ باطن سخت و ظاہر آشکار
ہو ازل سی تا ابد وہ ایک سا — جلوہ گر لاکھون طرح ہر آن مین
ہی منور باکمال و باجمال — جگنون بی کیف روشن چارسو
لا و ہو دونو نفی اثبات ہین — لا و ہو کو کر تو ورد دل سدا
تاکہ بخشد لا و ہو قوت ترا — ترک جب لا کو کرے تب تو ملے
یون تباہ ہوتا ہی اندر آب و گل — وصف حق کرتے چلے آئی سبھی
بعد پیغمبر کے آل اصحاب سب — جسمین تصنیف ہو گئی صدہا کتاب
سب ہین تیری عشق بازی کے سبب — عشق کی رہ مین کرو حاصل کمال
یک صد افسوس حسرت ہے یہ — اور نہ سن سکتا ہی کانونسے خبر
پہنس گیا دلدل مین غفلت کے تو آہ — پہر نکل دلدل سے اپنی راہ لے
گر تو پیدا دلمین اپنے درد عشق — بعد ازان سن یہ حکایت دردناک
گوش ہو سے سن سری سقطی کی نقل — جسکے سننے سی تجہے آوی کچہہ عقل
نقل اپنی کرتے ہین حضرت سری — ایک شب کی جو کہ تہی غم سے بہری
لکھتے ہین اک شب ہوا یہ ماجرا — نے رہا ورد و وظائف اور نہ خواب

## دربیان تمیز عشق حقیقی وعشق مجازی وذم عشق مجازی

سوجھہ اس نکتہ کو کرکر دل مین غور — یومنون بالغیب ہی مقبول حق
عکس حسن حق ہی بیشک جلوہ گر — اصل کو کر ترک سایہ دیکھکر
چہوڑ سایہ یا اصل سی جا تا ملا — گر ہی دلبر گل سی کم کب دل ہوا
آئینہ دل صاف کر اور کر نظر — سرکی آنکھیں وسکا پردہ ہی مقر
جسکو وصف اوسکا کرین ہین بیانتا — انبیا اسواسطے آئے یہان
دلمین پہول اوسکی تمنا کی جو — یعنی ہی وہ ذات بیشک و نظیر
رایگان بخشندہ نعمت بیشمار — عالم الاسرار ستار العیوب
طالب و مطلوب مرغوب جہان — اول اور آخر وہی او رجز و کل
ہی وہ آخر بی نہایت اوسکی ذات — ہی وہ ظاہر باکمال استتار
ہی ہر اک صورت مین وہ جلوہ نما — ہی وہ اکشان اور ہزارون شان نمیز
جلوہ گر ہر دم بہر رنگ و مثال — فرد مطلق لا الہ الا ہو
نافی غیر اور مثبت ذات ہین — کیون آنے گمرہ و غافل سدا
می برد تا پردہ عزت ترا — حق سے با حرص دہوا کب تو ملی
ماسوا کو ترک کر اور حق سی مل — حضرت آدم سے تا آخر نبی
اور امام اور اولیا اقطاب سب — وہ صفات و حال خوبی جناب
وصل حق کی چارہ سازی کیلیے — تاکہ تو یہ دیکہہ سنکر حال و قال
ہین پڑی چارونطرف تجہپر حجاب — نے تو کرسکتا ہی آنکہونسے نظر
ہل نہین سکتا کہ پاؤں کچکی راہ — مرکب تو یہ عصا راہ سے
تا تپ غفلت کو کردی سرد عشق — میل سی غفلت کو کر کانونکو پاک

## شروع داستان وبیان حال حضرت سری سقطی رحمہ اللہ تعالی

مضطرب ایسا رہی وہ رات بھر
نے رہا وہ شوق نے راز و نیاز
نے رہا ورد و وظایف نے درود
گر عبادت سے رہی شب بی نصیب
ہجر کی لذت کو عشاقان رب
اضطرابی اور بیتابی کا لطف
ذوق بیخوابی کا تو چاہے اگر
چاہیے گر کیفیت سوز و گداز
اضطرابی بے قراری کا مزا
لوٹنے کی خاک پر آرام کو
درد سے نامرد کی نکلے ہی جان
جو پڑے آتش مین ہو جلکر فنا
خون ہو فرعونیون پر آب نیل
زخم گرز و تیغ و تیر آبدار
کیونکہ ہی درد و بلا مطلوب یار
خار مین گل گل مین ہل نو گرد تیز
ہو گلہ مین شکر بیصبری مین تاب
نیستی مین ہستی پستی مین علو
بیخودی و نیستی غم کی بہار
بیگہری و بے زری و بے پری
نیستی و پستی و مرگ و فنا
پوچھ رونیکا مزا یعقوب سے
سر کے رکھ دینے کا نیچے تیغ کے
جنگلو نمین ٹھوکرین کہانیکا لطف
زخم کہا کر خاک و خون مین لوٹکر

سب عبادت کا ہوا ویران گھر
لذت سجدہ نہ کیفیت نماز
نے تہجد نے تلاوت کی نمود
لیک کیفیت تہی اک دلمین عجیب
وصل کی لذت سے کم جانین کہین
کیا کہون اوس شب کی بیخوابی کا لطف
کوی بیخوابونمین کراک شب گذر
خدمت عشاق مین کہہ تو نیاز
جانتا ہی جسنے دلمین ہی چکہا
عاشق بیتاب جلنے مین نہ تو
مرد کے حق مین حیات جاودان
ہی سمندر کی وہی عیش و بقا
قوم موسے پر ہو آب سلسبیل
ہی شہیدون کے لیے باغ و بہار
اسلیے عاشق کرین غم اختیار
غم مین شادی اور شفا ہی درد مین
گریہ مین خندہ تو اپنا ندر عذاب
زندگی مرنیمین گہٹنے مین نمو
دیکھتے ہین عاشقان جان نثار
بیخودی و بیخوری و بیزری
ذلت و رسوای و رنج و عنا
کلفت و زحمت کا حظ ایوب سے
پوچھ اسمعیل سے کیا لطف ہی
اور پہاڑون بیچ ٹکرانیکا لطف
جان مرنا بیخطر با ذوق تر

قبض ایسے دلبرا ون سے آگئی
فوج بیتابی سنہ کرکے اژدہام
تہی نہ بیہوشی نہ غفلت زینہار
ظاہرا چہوٹا اگر درد و نماز
عاشقان حق وصال و ہجر مین
لطف بیخوابی کا بیخوابونسے پوچھ
لطف بیتابی کا ہی مطلوب گر
کرتا ہی روشن دو چشم طالبان
لذت درد و قلق رنج و بلا
جانے کیا بیدرد لذت درد کی
زہر مار اور دونکو ہی گرچہ ممات
سوزش خورشید تر کو دی ثمر
نار ہو گلزار براہیم پر
درد و غم ہے زندگی عاشقان
جلتے ہین عاشقان بیقرار
سمجھین راحت ضرری مین فنا
زحمت ہی زحمت مین اور ظلمت مین نور
موت مین جینا بقا اندر فنا
خاکساری رنج و ذلت ناسزا
آہ سرد و رنگ زرد و چشم تر
لذت اور کیفیت ان سبکی ذرا
سر کے کٹنے کا مزا یحیے سے پوچھ
آہ و زاریکا مزا آدم سے پوچھ
فرش سے تا عرش پہرنیکا مزا
پوچھ ان سبکا شہیدونسی خدا

مہر عرفان پر گہٹا تہی چہا گئی
لوٹ لی پونجی عبادت کی تمام
لیک تہا بے صبر بیتاب و قرار
تہا مگر دلمین عجب سوز و گداز
ایکسا لذت مزا دونونمین ہین
حظ بیتابی کا بیتابونسے پوچھ
عاشق بیتاب کر رکھ پامین سر
سر مئہ گرد قدوم عاشقان
وہ ہی جانے جو ہی اسمین مبتلا
درد و رنج و غم غذا ہی مرد کی
سانپ کے حق مین ہی پر آب حیات
خشک کو دی آگ مین کر خشک تر
لیک ہو نمرود پر قہر و شرر
مرتے ہین اس زندگی سے فاسقان
رنج مین گنج اور خزان مین نو بہار
مسکنت مین سلطنت ہی بے عنا
ذلت و خواری مین عزت ہی ضرور
عاشق جانباز کو ہی بے عنا
عاشقونسے پوچھ ان سب کا مزا
بے قراری انتظاری درد سر
عاشقان با وفا سے پوچھ جا
لطف تن چرنیکا زکریا سے پوچھ
درد زہ کے لطف کو مریم سے پوچھ
پوچھ عیسی موسے اور احمد سے جا
لذت و کیفیت و ذوق و مزا

ہوکے بیجان جان فدا کرنیکا لطف
روشنی سے شمع کے جلنے کو پوچھ
ابر کے رونے کو خور کے سوز کو
گرمی دل چشم تر ہووے نہ گر
عشق کی باتون نے مجکو اے عزیز
عشق نے اونکے کیا کچھہ اثر
عشق کی باتونکا سنکر شور و غل
ہندوی شب کا جو گذرا حد سے جور
اوٹھہ وضو کرکے بقصد عجز و نیاز
چل کہین موقوف ہوتا یہ ملال
آخرش گھر سے نکل پھرنے لگا
گذرا تا بازار مین ہو غم بسر
جو گیا صحرا مین تسکین کیلیے
گر تسلی کو گیا اندر پہاڑ
جس جگہ جاتا تہا مثل آفتاب
غنچۂ دل کب کہلے عاشق کا ہائے
ہوئی کب بے گل کے بلبل کو قرار
دیدۂ حیران نہو کیون اشکبار
ہو فغان بیدل کی دلسے دور کب
جو کوئی ہو عشق کا بیمار یار
مرض مہلک نے جو گھیرا جان کو
دیکھکر ہمدرد ہم مرضون کا حال
جنس اپنی جنس سے ہو فیضیاب
آدمی ہم جنس ہین صورتمین ایک
ہوگئے اوصاف جو سب نیک بد

پوچھہ جانبازون سے وہ مرنیکا لطف
شمع سے جا موم کے گلنے کو پوچھ
باغ و اشجار جہان سے پوچھہ تو
باغ جان کس طرح ہو سیراب تر
کردیا اب ایسا بے عقل و تمیز
نقل سے اونکی ہوا مین بیخبر
خواب غفلت سی گئی پھر آنکھہ کھل
ترک خور اوسکا ہوا قاتل بزور
کی ادا جو ان تون فجر کی مین نماز
گھر سے نکلا دلمین یہ کرکر خیال
در بدر صحرا بصحرا جا بجا
اور دل مضطر تہا جون گو رہین زر
اور راہ مین دلسے بگولی آگ کے
اور غم کا آپڑا اسپر پہاڑ
تہا ترقی پر جلن اور اضطراب
بے ہوائے وصل یار گلعذار
باغ مین ہووی اگرچہ سو بہار
بے نظارہ نرگس بیمار یار
تا نہو دلبر سے اپنے لب بلب
سب علاج اوسکا ہو جز دیدار یار
دلمین آیا چل بیمارستان کو
ہو دل غمگین مرا شاید بحال
غیر جنسیت سے ہو اندر عذاب
مختلف اوصاف رکہتی ہین بیک
اسلیے ہی رات دن آپسمین جنگ

پوچھیے ہر تخم سے بستانمین جا
سیم و زر کے خاکمین سڑنے کو پوچھ
گریۂ ابر اور سوز آفتاب
عشق سے دل گرم کر اور دیدہ تر
حضرت سری کو یہ حالت مین چہوڑ
ذکر اونکا بہولا اونکو دیکھکر
یاد آئی ہے مجھے اب ونکی بات
الغرض کی رات اس صورت بسر
صبح کا روشن ہوا جسدم چراغ
چل کہین ایسی جگہہ تا ہوئی کم
ماہ کی چون کو بکو گھر بہ گھر
گر گیا گلشن مین چون گلکی کلی
سیر دریا کی کہ کم ہو اضطراب
اور مزار اہل دل پر بھی گیا
آتش درد فراق بیدلان
کب ہو کم ظلمت زدہ کا اضطراب
ہوئی کب قمری کا کوتہ غم دراز
جاوے کب عاشق کے دلکا پیچ و تاب
لوٹنا موقوف عاشق کا نہ ہو
الغرض تدبیر کی مین سو ہزار
کیونکہ ہو ممکن بھی جو بس بیدل
نقل ہے کہلتا ہے خوب آپسمین دل
ہے مراد ہم جنس سے ہم وصف یار
جنس ظاہر کا جو ہوتا اعتبار
گر کرین اوصاف کو سب ایک صاف

خاک مین ملنے سے کیا تمکو ملا
کیمیا سے مس کی جاتے جلنے کو پوچھ
باغ عالم اس سے ہی باآب و تاب
گلشن جانان ترا ہو تازہ تر
عشق مجکو لیگیا کس طرف موڑ
جسطرح ہو آہو پیش شیر نر
یعنی فرماتی ہین یون وہ نیکذات
ہو گئی جب صبح ظاہر سر بسر
نکلا جل بل گھر سے سینہ پر داغ
اضطرابی اور بیتابی و غم
شہر و جنگل مین کیا مین نے گذر
تہی زیادہ اور دل کو بیکلی
جوش پر تہا اور بحر سوز و تاب
پر ہوا ہرگز نہ عقدہ دل کا وا
کب بجھے بے آب وصل دلبران
جبتلک دیکھے نہ روئے آفتاب
گلشن و گلزار سے بے سرو ناز
ہو نہ گر زلف صنم کا سایہ یاب
تا نہ وہ ہمبستر جانانہ ہو
پھر نہ آیا دلکو میرے کچھہ قرار
دیکھہ ہمدردونکو نکلے کار دل
جبکہ دو دیوانے بیٹھین ساتھ مل
جنس ظاہر کا نہین کچھہ اعتبار
فرقے کیون ہوتے بہتر آشکار
پھر رہے کا ہیکو ایسا اختلاف

الغرض دلمین یہ اپنے ٹہان کی — در پہ جا نکلا بیمارستان کے

جاکے داروغہ سے مین اوسکے کہا — کہول دیجے بیمارخانہ کا ذرا

تاکہ دیکہون اپنے ہمدردونکو تک — ہو تسلی دیکھ بیمارونکو تک

## رجوع بقصہ وکیفیت بیمارخانہ مقولہ سری سقطی رحمہ اللہ

دیکھکر پہلے تو بس تسلیم کی — باادب اوٹھکر مجھے تسلیم کی

بعد انسان اوسنے دیا جو در کو کہول — کہلگیا گویا در دل بے غلول

دیکھکر احوال اہل ابتلا — غنچۂ دل میرا یکبارگی کہلا

دیکھا ہر اک کو کہ ہے زار و نزار — کوئی نالان ہے کوئی ہے اشکبار

کوئی کوہے اور کراہتا ہے کوئی — صبر کو اپنے بناتا ہے کوئی

کوئی روتا ہے کوئی کرتا ہے آہ — کوئی کہتا ہے کہ ہون یا حق تباہ

کوئی تڑپے ہے کوئی ہے خوابمین — کوئی حیران کوئی پیچ و تابمین

ہے کوئی گل کی طرحسے جامہ چاک — مثل قمری ہے کسیکے سر پہ خاک

ہو رہا بلبل نمط نالان کوئی — مثل بسمل خاک مین غلطان کوئی

کوئی رکہتا ہے بعدنار و نزار — زخم دل پر مرہم تصویر یار

کوئی پیکر داروے تلخ فراق — زندگی سے کرتا ہے کڑوا مذاق

اشک سے دہوتا ہے کوئی ریش لب — کوئی بیتابی سے مارے دلپہ سل

سینکتا ہے درد پہلو کو کوئی — تابش دسے رکہا ہو کہیں روی

درد سر پر کوئی بیتابی کا لیپ — کرتا ہے بہرتا ہے بیصبری کی چپ

ہو تپ دلرزہ سے کوئی بیقرار — پی رہا ہے شربت نار و نزار

کوئی پیچش سے شکم کی ہو تباہ — گو زیان کہاتا ہے بیتابی کی آہ

ہو کے مرض لادوا سے بے امان — جان بلب کوئی ہے کوئی نیمجان

زندگی سے ناامید ہو کر بہوش — کوئی مسہل سے تکا کرتا ہے نوش

دیکھ حال نیک ظاہر مین خراب — ہوگیا موقوف میرا اضطراب

غنچۂ دل کہل گیا دیکھا کیا — گلشن بیمارخانہ کی بہار

## ملاقات شدن سری سقطی از حضرت بی بی تحفہ وبیان حالت غلبۂ عشق او قدس سرہا

تھا اسی مین جو گئی اکسو نظر — دیکھتا کیا ہون کہ اک شکل صنم

تازہ و پاکیزہ و صاحب تمیز — بالباس خوب و دیبا اک کنیز

چہرہ اوسکا ہے گویا شمع حرم — قامت اوسکا گلبن باغ ارم

زلف اوسکی دام راہ سالکان — لعل لب اوسکا ہے جان تشنگان

چشم اوسکی چشمہ ہے فتنہ کا باز — خال اوسکا تخم شوق پاکباز

میٹھا اوسکا وہ باحسن و وقار — پھر جھکو دیتا ہے پھر نیسے قرار

بیٹھی ہے اکطرف کوچون شیر مست — دیکھ اوسکو ہوگئی غم میرے پست

دیکھکے حسن کی جسکی بہار — نرگس و آئینہ تھے حیران و زار

قید مین ہی تھی یہ اوسپر آب تاب — کومکے اندر ہو جیسے لعل ناب

تھی وہ آنکھین اوسکی جون شمع ایاغ — ذوق و مستی سے کہ تھے اندر دماغ

دیکھ اوسکی شعلہ رخکی آب تاب — کہاتا تہا تار نظر سے پیچ و تاب

بوی خوش اوس سے مری اندر دماغ — پہنچی اور دل ہوگیا بس باغ باغ

دیکھ یہ الفت بہری صورت مہیب — ڈہتے ڈرتے مین ہوا اوسکے قریب

دیکھا جو نزدیک جاکر مین بشوق — مثل قمری ہے گلیمین اوسکی طوق

اور بند ہے مین ہاتھہ زنجیروں سے تو — شاخ طوبی سے ہو لپٹا سانپ جون

اور دو مضبوط لوہے کے کڑے — مثل حلقہ ماہ پاؤنمین پڑے

دست بردل نغمۂ خوش برزبان — عاشقانہ تھی غزل منہ سے عیان

مجکو جو دیکہا تو اوسنے اوسگہڑی — دی لگا آنکہونسے اشکونکی جھڑی

مثل ژالہ اشک برسانے لگی — زرد گل کو لالہ دکہلانے لگی

روئی اور روکرکے پہر کراو سحر — چند شعر اوسنے پڑہے باسوز و جگر

اوسکے عشق اور زنجیر ہستی کا اثر
ہو کسی فرزانہ کی دیوانہ یہ
کیا خطا اس بیخطائی کی کہو
کوئی بیماری نہین ظاہر اسے
ہو گیا اسکو جنون تقدیر سے
جملہ رندان چونکہ در زندان خوشند
قید آب و گل مین آدم کو کیا
بند ہو قطرہ صدف مین چندگاہ
تخم کو ڈالین زمین کی قید مین
حرص جو قید قناعت مین ہو بند
بخل کو اندر سخاوت کی چھپا
بند یاد مرگ مین کر طول امل
کر تواضع مین تکبر کو تو بند
عشق حق مین بند کر تو حسب غیر
کر خودی کو تو خدا مین محو نیک
تا کہ ہوا ان کو باین قید کول
بند کرکے تا کرین اسکا علاج
جو یہ داروغہ سے لونڈی نے سنا
ای مسلما تو نہین مجنون مین
سنکے اوس سی ظاہری بیہودہ قال

پڑتا تھا دو پیر مرے جو تاب خود
سینہ شبہ ہے عاشق جانانہ یہ
قید مین ڈالا ہے اس یوسف کو جا
ہے یہی چنگی کہو کیون نہی
اسلیے ہے بند یہ زنجیر سے
متقی وزاہد و حق خوان خوشند
جو ہر انسان جب ظاہر ہوا
تب وہ موتی ہوئی با خوبی جا
تا کہ اوس سی پہول سبل حاصل کرین
ہو غنا قلبی وہی ای ارجمند
تا حبیب اللہ ہو تو بر ملا
تا رہے اکرم نہ تو بے نیک عمل
تا کرے حق مرتبہ تیرا بلند
تا ہو بالغ وصل حق کی تجکو یہ
تا کہ معلوم ہو نہین جزوات یکسا
گو ہر مطلب ز مقصد حصول
تا صحت پر ہو وہی ہلکی انکا مزاج
رو پڑی اک بار او سر کو دہنا
اپنے دلبر کے ہون پر مفتون ہو
ہوئی غصہ نہ دیکھا دلکا حال

تا بش گرمی دلسے اوسکی مین
پوچھا داروغہ سے مین اوسکی کو
کیون کیا زنجیر و طوق اسر شاہ
بولا داروغہ یہ سن کر دو سخن
اسکے مالک نے کیا بند اسلیے
طفل نادانکو کرین مکتب مین بند
نطفہ زندان رحم مین جب ہے بند
کہا نہین جب قید ہو دین بے سیم
نفس سگ زنجیر تقوی مین ہو قید
طمع کو محو توکل کر شتاب
بولنے کو بند جب رہتے مین کر
حکم مین حق کے چھپا تو عجب کو
کبریا کو محو تو اخلاص مین
کر صفات حق مین گم اپنی صفات
اسلیے درویش و فقرا ہوشمند
اسکی مالک نے بہی اس امید مین
ہووے شاید عقل و ہوش اسکا بحال
دردناک اک کہینچکر کے دلسے آہ
سمجھو تم موسے کا چروا لے مجھے
یونہی مجکو بھی دیوانی جانکر

جانا یہ اتنی جو ہے بے صبر و چین
کیون کیا ہے قید مین یہ دلربا
ابر مین کیسے چھپایا ماہ کو
تھی یہ اک مولی کی شایستہ کنیز
تا کہ شاید عقل و ہوش آبجا ہے
عالم و دانا ہوتا اور ہوشمند
شکل انسان تب ہو خوب و درست
پا دین جب قیمت گران و عظیم
آہوی عرفان کا جب کرتا ہے صید
تا بحب اللہ کا پاوی خطاب
ہمکلام حق سے ہو تو تا ای پسر
ظاہر و باطن ترا تا ایک ہو
تا ہو حق کے بندگان خاص مین
ماسوا سے تا کہ تو پاوی نجات
چلہ و عزلت مین ہوئین آپ بند
اس کنیزک کو کیا ہے قید مین
تا نفع ہے اس سے وہ بی انتہا
بولی مین ہون ایعزیز و بیگنا
جسکے دلسے بیخبر مو سے ہے
کر دیا قید اور نہ لی دلکی خبر

## تمثیلا بیان چرواہ موسیٰ علیہ السلام

نقل ہے جاتے تھے موسیٰ طور پر
کہہ رہا تھا یون بصد زاری آہ
ہے کہان تو جلوہ گر بتلا مجھے
راتدن مین تیری خدمتین کرون
تیل ڈالون سر مین کنگھی کرون

تیری دوری نے دیا تڑپا مجھے
ایکدم غم مین ہے تجھے ہونڈون
چیلین تیرے لیے اچھی سیون

ہے بتا کسجا تو اے جان جہان
خوب سا مل ملکے نہلاؤن تجھے
ڈہونڈکر ڈھونڈکی تری مارون جوئین

ایک چرواہا پڑا رہ مین نظر
ای رحیم اے کریم و ای اله
تا کرون قربان تری خدمتین جا
اور اچھی کپڑے پہناؤن تجھے
اور کہلاؤن ہر طرح کی نعمتین

ہو اگر بیمار تو اے کردگار — جان و دل سے ہوں ترا میں غمگسار
ہو جو کچھہ تکلیف اور زحمت تجھے — کر کے خدمت خوب دوں راحت تجھے

پاؤں دابوں اور چوموں ہاتھہ کو — اور کروں سونیکو بستر رات کو
ای مرے رب جان مری تجھپر فدا — اور سب اولاد گھر بار ہر مرا

ہو کہاں تو تا تری خدمت کروں — سیئوں گیری تیری اور بخیہ کروں
دیکھہ پاؤں میں تری گھر کو اگر — دودھ گھی لاؤں تری شام و سحر

روغنی روٹی پکا کر اور کھیر — اور بہت لسی دہی مسکہ پنیر
لاؤں میں تیار کر آگے ترے — روز ہو کہاتا ترا گھر سے مرے

اور کا ہرگز نہ کہلانے دوں طعام — اپنے ہی گھر سے کھلاؤں میں مدام
رنج و غم ہرگز تجھے ہونے دوں — تیری راحت کے لیے محنت بھروں

تیری خدمت سے نہو فرصت مجھے — میری خدمت سے ہو نت راحت تجھے
ای خدا تجھپر ہو قربان میری جان — اور مری سب بکریاں اور خانماں

اسطرح بیہودہ کہتا تھا شبان — پوچھا چرواہے سے موسی نے کہ ہان
کسکو کہتا ہے یہ تو مجکو بتا — بولا وہ جسنے مجھے پیدا کیا

اور کیے جسنے زمین و آسمان — عرش و کرسی دوزخ و جنت عیان
اور کیے جن و بشر اور دو جہان — ہو اوسی سے عرض یہ میری بیان

بولے موسی ہای تو نے کیا کیا — ہو گیا کافر مسلمان کب رہا
ہے یہ کیا بیہودہ ہزیان کفر و جہل — بند کر منہ کو سمجھہ اوسکو سہل

اس تری کہنے سے اے بیہودہ گو — ہو گئی عالم میں ظلمت چار سو
کفر سے تیرے ہوا اعمال سیاہ — کفر نے تیرے کیا دین کو تباہ

کہانا پینا پہرنا تیرا ہے کام — اور یہ کب خورشید کو زیبا ہے کام
گر نہ روکا اس سخن سے حلق کو — آگ آکر پہونک دیگی خلق کو

گر کہے تو جرم کرتے ہیں سبھی — آگ آتی ہے نہ جلتا ہے کوئی
گر نہ آئی آگ کیسا ہے دہوان — ہو گیا کیوں دل سیہ مردود یاں

ہو تو جانے ہے کہ حاکم ہے خدا — پہر یہ گستاخی ہے کب تجکو روا
دوستی بے عقل کی ہے دشمنی — ہے خدا پاک ایسی خدمت سے غنی

کس سے یہ کہتا ہے کیا غافل ہے تو — یا کہ باپ اپنے سے یا عمو سے تو
جسم و تن حاجات بشری تو قرار — دیتا ہے اندر صفات کردگار

کہانا وہ کہاوے جو رکہتا ہو شکم — کپڑا وہ پہنے کہ ہو جسکے جسم
دہ پیے شیر ہو جسے نشو و نما — چپلیں پہنے جو ہو محتاج پا

وہ منزہ ذات حق دانای راز — پاک ہے ہر چیز سے اور بے نیاز
بلکہ جو بندہ فنا فی الذات ہے — صفت اوسکی صفت عین ذات ہے

اوسکے حق میں بہی نہیں کہنی سزا — اس طرح کی گفتگو ہے ناسزا
[illegible] بر حق جناب کبریا — سے بدل [illegible]

اولیا کو کہنا بے ادبی کی بات — دل کو کرتی ہے سیاہ اور جان کو مات
گر کہے اک مرد کو تو فاطمہ — گرچہ ہیں اک جنس مرد و زن تمام

وہ کریگا قصد تیرے قتل کا — گرچہ ہو خوش خلق و حلیم و پارسا
فاطمہ ہے عورتوں کی حق میں مدح — مرد کو بولے تو وہ ہو رنج و قدح

ہاتھہ پاؤں ہیں ہمکو آسایش تمام — اور خدا کی حق میں آلایش تمام
لم یلد لم یولد اوسکی ہے سزا — ہے وہ خالق والد و مولود کا

ہے وہ پیدایش کہ آیا جسم جو — جو ہوا پیدا ہے اس عالم سے وہ
کیونکہ جو اس عالم فانی سے ہے — تعلق ہے اور خالق اوسکو جانکر

بولا چرواہا کہ تمنے یا نبی — سی دیا منہ میرا لب پر مہر کی
اور پشیمانی کی آتش سے بہلا — جان و دل میرا دیا تمنے جلا

کہکے یہ اور بھرکے دل سے ایک آہ — پہاڑ کر کپڑے لیا جنگل کا راہ
بیخود و سرمست با آہ و فغان — نالہ و زاری ہوا کرتا روان

## عتاب الٰہی بر موسی علیہ السلام در مقدمہ چرواہہ

آئی موسی کی طرف وحی خدا — میرے بندیکو کیا مجھسے جدا
میرے ملنے کیلیے آیا تھا تو — یا جدائی ڈالنے آیا تھا تو

ہو سکے جبتک نہ لو نام فراق / رکھتا ہون مکروہ مین لفظ طلاق

ہر کسی مین سیرت اک رکھی ہی مین / ہر کسیکو اصطلاح بخشی ہی مین

ہندیون کی اصطلاح ہند مدح / سندیونکی اصطلاح سند مدح

معنی دو ہون اور ہی بات ایک / ہو تری حق مین بری اور اسکو نیک

حقمین اوسکی مدح تیری حقمین ذم / حقمین اوسکی مدح تیری حقمین سم

حقمین اوسکی نور تیری حقمین نار / حقمین اوسکی پھول تیری حقمین خار

حقمین اوسکے نیک تیری حقمین بد / حقمین اوسکی خوب تیری حقمین رد

بس بری ہی پاک ناپاکی سی ہم / اور گرانجانی و چالاکی سے ہم

نے کیا مین حکم تا لون فائدا / بلکہ سو بخشش کرون بندون پہ تا

اونکی کب تسبیح سی کچھہ ہون مین پاک / بلکہ وہ خود آپ ہو جاتی ہین پاک

مین نہ کیون کہلون زبانکی قال کو / دیکھتا ہون دل اور اوسکی حالکو

دیکھتا ہون دلکا مین سوز و گداز / لفظ بیجا سے زبان ہو گرچہ باز

ہو زبان یا دل حقیقت یا مجاز / چاہتا ہون سب مین سوز و گداز

دلمین اپنی عشق کی آتش لگا / سر بسر فکر و عبارت کو جلا

موسیا آداب والے اور ہین / اور سوز و تاب والے اور ہین

سوز و غم مین کرتی ہین عشاق علاج / کان ویران پر نہین عشر و خراج

گر گناہ اونسے ہو مت عاصی کہو / جو ہوا پرخون شہید اوسکو نہ دھو

ہی وہ خون پانیسے افضل بیشبہ / سو ثوابو نسے ہی بہتر یہ گنہ

گم ہو رسم قبلہ جب کعبہ مین ہو / پا برہنہ غم ہی کیا غواص کو

رہبری مت ڈھونڈ سر مستونسی تو / جامہ چاکون کو نہ کروا تو رفو

ملت عشق از ہمہ دینہا جدا / عاشقان را مذہب و ملت خدا

## عذر نمودن موسی علیہ السلام بخدمت شبان یعنی چروالہ

یہ عتاب حق جو موسے نے سنا / پیچھے چروالہ کے دوڑی برملا

اوسکے پانوکی نشانون پر چلے / تا وہ سرگشتہ کہین شاید ملے

رفتہ رفتہ آخرش وہ مل گیا / مژدہ دیکر اوس سی موسی نے کہا

ہو گیا ہی تجھکو اب حکم خدا / کھول تو اپنی زبان کو برملا

اب تو ترتیب ادب پر کچھ نہ رہ / جو ترا دل سوختہ چاہی وہ کہہ

کفر تیرا دین ہی اور دین نور جان / تیری برکت سی ہی عالم مین امان

ای معاف یفعل اللہ ما یشاء / بے محابا تو زبان کو کھول جا

بولا ای موسی نہین مین وہ رہا / ہو گیا کچھ اور حال عالی مرا

مارا کوڑا تو نے گھوڑے کو مرے / اوڑ گیا وہ عرش سی اوپر پرے

پا گیا مین گونگو کی بات کو / آفرین تجھکو ہو تیرے ہات کو

کیا کہون کچھ کہہ نہین سکتا ہون اب / شہد وحدت نے کیے ہین بند لب

حال کو میرے کہان پہنچی کلام / اس سے چپ رہنا ہی بہتر والسلام

## رجوع بقصہ مقولہ حضرت بی بی تحفہ مغنیہ و بیان زور شور و غلبہ عشق حضرت تحفہ قدس سرہا

گرچہ بھید اپنا نہ کہنی دیگی عشق / لیک کب خاموش رہنی دیگی عشق

ہو سکی کب بند عاشق کی زبان / گرچہ بھید اوسکا نہ جانی مردمان

جب کہ سمجھین نہ بیا کم راز عشق / کسطرح ہون عام پھر ہم راز عشق

بے کہے معلوم مرے دلکا بھید / کر دیا مجنون سمجھ کے مجکو قید

ہون نہ دیوانی نہ میری عقل مست / لیک ہون مین اپنی مستانہ کی مست

رہبری سی عشق کے گمراہ ہون / سب سی غافل اوس سے پر آگاہ ہون

عشق سی اوسکے ہون مین مست خراب / مست ہی مستی سی جسکی یہ شراب

لیگیا ہی وہ ہی میرا عقل و ہوش / وہ ہی برلاتا ہی اب مجھسے خروش

ہون کسی دانا کی مین دیوانی آہ / شمع روی یار کی پروانی آہ

مست ہون پر دل مرا شیدا ہی — جان آسودہ مگر تن خوار ہے
ہو گیا البتہ یہ مجھ سے گناہ — جانکی خاطر کیا تن کو تباہ

ہو گنہ بس یہ کہ مین رکہتی ہون چاہ — غیر خوبی کیا ہی یوسف کا گناہ
گر گناہ ہی تو یہ مجھپر ہی گناہ — اپنے اوس محبوب کی رکہتی ہون چاہ

عشق نے اوسکی کیا جو جا من گہر — تن بدن سے ہو گئی ہون بیخبر
شمع رو کا اوسکی جب آتا ہی دہیان — راند جلتی ہون پروانہ سان

آتا ہی جب زلف دلبر کا خیال — نوچتی ہون اسلیے مین سر کی بال
جبکہ یاد آتی ہی پیشانی یار — پہوڑتی ہون سر کو دیوارون سے مار

چہرہ گلگونکا اوسکے کر خیال — مین طمانچے سے کرون ہون منہ کو لال
خنجر ابرو کو اوس کے یاد کر — کرتی ہون قربان اپنا اوسپہ سر

یاد کر وہ خال روے گلعذار — داغ دل سے ہوتی ہون باغ و بہار
چشم میگون اوسکی جب یاد آگئین — جہڑی آنکہین مین ہین بہر آگئین

نوک مژگانکا خیال ہو اوسکی جب — سینے پہ مین پہینکر مرا چلنی ہو سب
یار کی شیرین دہن کو یاد کر — نون چہڑکون ہون جگر کے زخم پر

یاد آوین جب دردندان یار — گوہر اشک و سپہ کرتی ہون نثار
ہو لب شیرین کا اوسکی دہیان جب — تشنگی سے چاٹتی ہون اپنے لب

یاد کرکے قد و قامت یار کا — کرتی ہون شور قیامت کو بپا
یاد کرکے دلبری کی چال ڈہال — خاک مین ہوتی ہون کیا کیا پائمال

ودرشا غر یاد کرکے یار کا — زہر کیسے گہونٹ بہرتی ہون آہ
کر لباس و پیرہن کا اوسکی دہیان — کرتی ہون دامان گریبان ہیجان

یاد آوی جب سراپاے صنم — جلتی ہون حسرت سے سرتا قدم
یار کی ہمبستری کو یاد کر — لوٹتی ہون جیسے بسمل خاک پر

کر دردندان لب خندانکو یاد — گاہ روتی ہون کبہی ہنستی ہون شاد
جانتی ہی خلق دیوانی مجھے — عقل سے یکلخت بیگانی تہی

کوئی کہتا ہی اسے آسیب ہی — کوئی کہتا ہی جنون لا ریب ہی
حال زار من نمی داند کسے — ہستم اندر آتش غم چون خسے

حال سے میرے نہین واقف کوئی — ہو نہین اندر آگ کی جیسے روئی
ہی مری ایسی مثال اے مرد نیک — تاک دالا ہو کئی ٹکڑون مین ایک

اوسکو سب تکمو بنادین سربسر — عقل و ہوش اوسکا اوڑا دین یکسر
گرچہ اپنے کام مین عاقل ہین — خلق کے نزدیک پر جاہل ہون مین

جس ہی مین کہتی ہون اپنا درد غم — سنکے ہنس دیتا ہی مجھ کو یکقلم
نے مرا غمخوار نے مونس کوئی — کوئی دیوانی کہے ہے کس کوئی

ہر کسے از ظن خود شد یار من — وز درون من نجست اسرار من
اپنی اپنی بوجھ کی سب بات ہین — کب یہ میرے واقف اسرار ہین

جسمین سمجہین ہین یہ میرا ادعا — ہی حقیقت مین یہ بس ہفوا
اور سمجھے جانکہ ہی آئین فساد — ہی مرے حقمین یہی انصاف داد

دردنکا میرے نہین کرتے علاج — کرتے ہین وہ جس سے اور بگڑے مزاج
بند کرنا کب ہی وحشت کا علاج — وحشیونکا ہو فقط صحرا علاج

جو کوئی ہو عشق کا بیمار یار — کب علاج اوسکا ہی جز دیدار یار
ہی علاج ایسا کہین زیر فلک — جای مرہم زخم پر چہڑکین نمک

ہی یہ کس حکمت مین درمان بخار — دین ٹھنڈائی کی جگہ دارو حار
تشنگی بجہنے کا کیا یہی ہی راہ — جای شربت زہر دی پیاسے کو آہ

ہی کوئی آتش بجہانیکا یہ کہیل — ڈالی پانی کی جگہ جلتے پہ تیل
ہی مروت یہ کہین تمنے سنی — دوستی کی جا کرے جو دشمنی

چاہتی ہین وہ عشق ہو اس سے دور — سہی میری زندگی اسمین ضرور
درد جانان کسطرح چہوڑون بہلا — زندگی سے کیسے منہ موڑون بہلا

مایہ راحت ہی مجکو اوسکا غم — مونس وحشت ہی مجکو اوسکا غم
درد کی میرے دوا ہی اوسکا درد — اور تپ ہجر انکی دارو آہ سرد

عشق جان محرم ہی میری جانکا — زخم غم مرہم ہی میری جانکا
عشق کی آتش ہی ٹھنڈک جانکی — دائمی سوزش ہی ٹھنڈک جانکی

پڑہی درد عشق سے جو جام دل
ہے تڑپنا لوٹنا آرام دل

مین نہین مجنون ہون بہر شناس
آتا ہے طعنہ جنون سے مجکو عار

ہین سخن میری عقل و فہم عام
اور جنون میرا ہوا اک دانا غلام

شیخ نے جو نکتہ تحفہ سے
عشق کے دلمین در تحفہ چنے

دل جلا سن گفت دل آویز کو
دی اجازت اشک گوہر ریز کو

یون کہا ای شیخ جان کہونا ترا
اوسکو وصفونپر ہے یہ رونا ترا

اوسگہڑی کیا حال ہو تیرا بتا
تو رہے یا عقل و ہش تیرا بجا

اوسکے وصفونپر ہو جب عالم فنا
عاشق حق کیون نہو ہر دم فنا

گرچہ آنکہونمین ہے زخم انتظار
دہوتی ہون اشکون سے اوسکو بار بار

بیٹہیں اہل عقل فرزانہ ہمنشین
جاہلونکے آگے دیوانہ ہون مین

مانند مو در قید زنجیر جنون
ہے کہ باشم اہل عقل و ذو فنون

درد کی سن گفتگو غش کر گئے
جان و دل اندوہ و غم سے بہر گئے

تحفہ نے سوز نہانی شیخ کی
دیکہکر وہ اشک رانی شیخ کی

اوسکو پہچانے تو گرای نیکبخت
یعنی ہے جیسا کہ حق معرفت

گر بہ بینی یک نظر حسن ودود
اندر آتش افگنی جان و وجود

جان و دل دین جب مجازی عشق مین
کیون نہون قربان حقیقی عشق مین

اسکو اوپر کہتی ہون مین کی مثال
تاکہ ہو معلوم جانبازی کا حال

## حکایت بطریق تمثیل

نقل ہے لڑکا تہا اک درویش کے
خوبصورت پاک طینت نیک پے

صورت و سیرت مین بس کامل تہا وہ
خوبی عالم تہا جسم اور دل تہا وہ

پڑہتا تہا اک میر کے مکتب مین وہ
تہا بڑا ذہن و ذکا مین تیز وہ

گلبن نو حسن کے گلزار کا
آشیانہ طائر انظار کا

شیفتہ ایسا ہوا پسر فقیر
ایکدم رہتا نہ بے ابن امیر

حال سب لڑکونکا پوچہا آنکر
آخر اوس لڑکیکو مفلس جانکر

یعنی ہوگی آخر ش ای اہل کرم
صحبت اسکی میرزادہ کو مضر

کہنے سے اوستاد کی ہو چشم تر
اوٹہ گیا مکتب سے وہ خستہ جگر

تہی نہ اوسکو کوئی بیماری شاق
کہا گیا تہا میرزادہ کا فراق

عیش و نکو تہا نہ شب تا صبح تہا
خون دل پیتا تہا اور روتا تہا وہ

بہوک یا دہ ہو تو دلکو کہا کے تاب
پیاس غالب ہو تو دی آنکہون سے آب

حال کو اوسکے کوئی گر پوچہتا
ہنسکے رو دیتا نہ تہا کچہہ بولتا

میر کے لڑکے کو جب پہنچی خبر
اوسکی بیماری کی پہر تو جلد تر

جا مری جانب سے یون اکبار کہہ
کیا ہے بیماری تجہے ای یار کہہ

یون جواب اوس ہو خستہ جان نے دیا
تیری الفت مین مرا دل سینہ گیا

جان دی القصہ میرا بیگمان
جسم تڑپے تہی یہان اور جان تن

حسن کا اوسکو گردنمین کیا بیان
تہا گویا اک جہلکی رحمت کا نشان

میر کا لڑکا بہی جو پڑہتا تہا وہ
شکل و صورتمین تہا یکتا زمان

ہوگئی ناگاہ الفت درمیان
میر کے لڑکے کی اور اوسکی بجان

ناگہان اک روز امر بیوفاق
آگیا مکتب مین حسب اتفاق

حکم اوٹہا دینے کا اوسکے دیدیا
اور معلم سے یہ مضمون کہدیا

الغرض اوستاد نے مجبور ہو
جا کہا درویش کے فرزند کو

پہر سنا تہوڑے دنوں کے بعد یون
ہے وہ لڑکا سخت بیمار و زبون

آتش فرقت مین اوسکی روز و شب
جلتا بہنتا تہا بصد رنج و تعب

کہانے پینے سے دیا اوسکو جواب
خواب راحت کی کیا آرام و خواب

نے کبہی ہنستا نہ کرتا بول چال
غم کے کونے مین پڑا رہتا نڈہال

اندر اندر کہا کے رنج یار سخت
رفتہ رفتہ ہو گیا بیمار سخت

جہٹ بلا کر ایک خدمتگار کو
یون کہا جا پوچہہ اوس بیمار کو

آکے خدمتگار نے بعد از سلام
میر کے لڑکیکا پہنچایا پیام

تیری فرقت مین ہوا بیمار مین
اب کوئی دم کا ہون مہمان یار جو

لوٹ کر سلے میرزادہ کا غلام
آیا اور بیمار کا لایا پیام

میر کا لڑکا یہ سنکر ناز سے
گر ترا دل مجھپہ یون مائل ہے اب
جاکے نوکر نے پیام جان گزا
بعد لمحے طلب تو گھر مین آ
بعد اک ساعت کے نوکر میر کا
ہی طبق رکھا ڈھکا اوپر رومال
اور کہا سب اوس سے جاکر ماجرا
دیکھتے ہی اک لگی سینہ پہ چوٹ
دیکھے دل آرام اوسکو ہوگیا
سنتے ہی خادم گیا وہان جلد تر
رکھکے سر زانو پہ بیدم ہوگیا
ہوگیا وہ جان بحق تسلیم
فائدہ کیا اس پشیمانی سے اب
لیکے سکین نے اشارہ دلربا
دل دیا لاکھون خریدی ہیمنے غم
خلق دی مخلوق پر جان ہے عنا
شمع پر پروانہ ہو جل کر فنا
حسن یوسف عکس حسن حق ہے یاں
گوی غو میگرد بر پہلوی صدق
عشقہاے کز پے رنگے بود
تہر تہرا کر گر پڑی بیہوش ہو
شیخ نے اوسکو پکارا ای کنیز
نام جو لیتی ہے میرا برملا
غم مین اوسکے عشق کی کھیلی ہے نرد
شیخ بولی مانا مین عاشق ہے تو

بول اوٹھا کیا جانے کس انداز سے
بھیجنے مین کون چیز مائل ہے اب
میر کے لڑکے کا عاشق سے کہا
اور طبق پوشیدہ لیجانا اوٹھا
حسب فرمودہ پسر اندر گیا
اور زمین پر ہی پڑا وہ نونہال
میر کے لڑکے نے سنکر پھر فرا
ہوگیا اوسکا بھی دل پر لوٹ پوٹ
جب گیا پہلو سے دشمن سوگیا
اور اوس جاندادہ کی لایا خبر
سانپ کے کاٹے کی جون چپ ہوگیا
سنکے اوسکی بھی ہوئی حالت تباہ
چلگیا جب تیر بٹ سکتا ہے کب
ویدیا دل کرکے پہلو سے جدا
اک کلی دیکر لیا پھولونکا باغ
عشق خالق مین نہو کیونکر فنا
عاشقان حق نہون کیونکر فنا
حسن حق پر کیون نہون عاشق تباہ
غلط غلطان در خم چوگان عشق
عشق نبود عاقبت ننگے بود
آہ بھر کر رہ گئی خاموش ہو
بولی لبیک ای سری با تمیز
مجکو جانے ہے کہان سے تو بتا
آپکو کہو کے پایا اوسکو فرد
پڑتا ہے کون تیسرا ماہرو

یعنی نوکر کو کہا جا جلد تر
دل ترا رہتا ہی گر مجھہ بن اداس
سنکے عاشق نے پیام دلربا
وہ طبق سربستہ لیجاکر ضرور
جاکے دیکھا ہے طبق رکھا ڈھکا
وہ طباق اوسنے جاسی جلد لی وہ اوٹھا
اوس طبق کو دیکھا جو رومال اوٹھا
وہ تعم دل کو دیکھے راحت پاگیا
پھر کہا خادم کو جلدی دوڑ کر
یعنی وہ دلدادہ لڑکا مرگیا
عشق اپنا کام کرکے چل گیا
اپنے کہنے سے پشیمان ہوکر وہ
عاشق صادق تھا اور اہل کمال
اک اشارہ مین دیا دل بے خلل
جبکہ ہو عاشق مجازی کا یہ حال
عشق مولی کچھ نہین لیلی سے کم
حسن یوسف پر زنان مصر ست
عاشقان صورت و ہم دنیا ل
عشق حق مین تو بودی اک جانکو
حضرت تحفہ بنم پر سینہ چاک
بعد ساعت کے جو آیا اوسکو ہوش
یون کہا پھر شیخ نے ای باآبرو
بولی جیسے دوست کو جانا ہے تمیز
کھل گئے سب پاس مین اسرار جہان
گر ذرا روشن ترا ہے کون ماہ

کہدے اوس نے ارادہ سے اسطور پر
بھید بتا کیون نہین دل ہے ری یار
پھر دروازہ پہ نوکر کو کہا
جلد رکھنا میرزادہ کے حضور
اور زمین پر اک طرف لڑکا پڑا
میر کے لڑکے کے جا آگے دھرا
دل تڑپتا پایا اوس مین برملا
جو لکا اسکے بھی مگر تڑپا گیا
جاکے اوس جانباز کی لا تو خبر
جانکو جانان پہ قربان کر گیا
گلبن نوباے گل مین مل گیا
ہوگیا بیہوش بس ہو در روکر وہ
دیدیا دلبر کو جو دل بے ملال
اکر گیا اس شعر پہ گویا عمل
کیون نہ مٹ جان عاشقان ذو الجلال
کیون نہون مجنون مین اوسپر کلیم
ہو کی کاٹین جای لیلو پھر دست
کب ہون مثل عاشقان ذو الجلال
پاوی بدلا اوس سی لیکر سات سحر
کہہ چکی جب یہ حکایت دردناک
پھر وہی نعرہ تھا اور جوش و خروش
کیا مرا جانے ہے تو نام و لقب
اوس سے اوسکو خوب پہچانتا ہین
ہے نہ کوئی بھید اب مجھسے نہان
کو نسے بت نے تری ماری ہے راہ

کونسے محبوب کی عاشق ہی تو
کونسے مطلوب کی شایق ہی تو
کونسے دلدار پر مائل ہی تو
کسکی تیغ ابرو کی یون گھایل ہی تو

کونسے ہی شعلہ رو کی سوختہ
ہی تو کس تیر نگہ کی دوختہ
ہی تو کس شیرین دہن کی تشنہ لب
ہی تو کس چاہ ذقن مین غرق آب

کونسے ہی سرو قد کی پایمال
عشق مین کس ماہ کی ہی تو ہلال
پیچمین آئی ہی کس کاکل کی تو
ہی نشہ مین سچ بتا کس مل کی تو

زخم خوردہ ہی تو کس چوگان کی
گیند کی جون ہی جو غلطان ہر طرف
کونسے شمشاد کی قمری ہی تو
کونسے آزاد کی قیدی ہی تو

## بیان کردن بی بی تحفہ معشوق ومحبوب خود را کہ محبوب من معبود برحق و قادر مطلق است

کونسے گل کی ہی تو بلبل بتا
کون ہی محبوب تیرا گل بتا

عرض کی تحفہ نے ای قطب زمان
ہی مرا محبوب خلاق جہان

یعنی جسنے کر دیا ہی بیقصور
حرف دو سے دو نو عالم کا ظہور

عشق سی پرجان جسنے دی مجھی
یار مین اپنے بہر سو کی مجھے

مجکو اپنے سے شناسا کر دیا
نور عرفان سے مرا دل بہر دیا

خالق کونین پر عاشق ہون مین
مالک دارین کی شایق ہون مین
دل دیا جسنے دیا دل اوسکو مین
آنکہ جہوڑا گئی دل اوسکو مین

دل دہندہ ہی کی دلبر ہون مین
اپنی اوس جانبخش کی مردہ ہون مین
اپنی ہستی بخش پر ہون مین فنا
میری ہستی مین ہی وہ جلوہ نما

ہون دہندہ آبرو کی اشکریز
اپنی عزت بخش کی ہون خاکبیز
اپنے ہون افروختہ پر سوختہ
اپنی شادی پر ہون غم اندوختہ

اپنے اوسپر آب سرو گل ہون مین
گاہ قمری اور گہے بلبل ہون مین
ہی مرا محبوب دو عالم کا رب
جسکی پاکی بولتی ہی خلق سب

جسکی وحدت کی ہی کثرت جلوہ گاہ
جسکی یکتائی کا شہد الله گواہ
ذات برحق بادشاہ بی بدل
فرد مطلق لایزال و لم یزل

ہی وہی معبود برحق میرا دوست
ہی وہی موجود مطلق میرا دوست
ہی مرا محبوب سرکن فکان
ساز عالم جان جان روح جہان

ہی مرا محبوب مطلوب حبیب
جو ہی مجھے ہی بہت میری قریب
ہی مرا معشوق وہ بیشبہ وشک
عشق مین جسکے ہی سرگردان فلک

جسکی پیکر کی ہی حیرت زمین
ہی پڑی بدست بیجان حزین
ہی نشہ مین جسکی عہدیت کی چور
آدم و جن و ملک حور و قصور

جسکے جام عشق سے ذرات مست
فرش سے تا عرش موجودات مست
ہی وہی دلبر مرادہ ہی حبیب
جو سوا اوسکے نہین کوئی حبیب

ہی جو محبوبان عالم پر یہ نور
ہی اوسی کے پرتوہ کا سب ظہور
حسن محبوبان عالم سر بسر
عکس حسن حق ہی جون خور سنگ پر

مس زراندودہ ہی یہ خوبی خلق
عکس محبوبی ہی محبوبی خلق
اوڑ گیا جب زر ہوئی ظاہر مسی
اوسکی عاشق پر جب آتی ہی ہنسی

سایہ اپنے اصل کو جب چلگیا
خاک مین عشق مجازی رل گیا
ہو دی گر عاشق مجازی کو عقل
سات اوس سایہ کو وہ کرتا ہی نقل

سایہ تو جا اصل مین اپنے ملا
عشق حقیقی اوسکو حاصل ہو گیا
جب حقیقت دیکھ لی اندر مجاز
تب حقیقی عشق مین کر ترک ناز

یعنی جب معشوق اس کا مر گیا
بیوفائی اپنی ظاہر کر گیا
ہو گئی باسی بدن سے روح جب
ہو گیا عشق مجازی سرد جب

چشم و گوش و چہرہ سب ہو گئے
عشق تہا جسپر کہو وہ کیا ہی شے
پرتوہ حسن حقیقی کا وہ تہا
جسپہ یہ عاشق ہوا تہا مبتلا

پرتوہ جب اصل کو اپنی گیا
رہ گیا عاشق بیچارا دیکھتا
کہل گئی جب آنکہ تب رویا کئی
عشق ناقص مین عمر برباد کی

اصل اور سایہ مین سمجھا کچھہ نہ فرق ۔ چھوڑ دریا کو ہو قطرہ مین غرق
دیکھہ کر کے عکس خور دیوار پر ۔ غش کیا اور کی نہ سورج پر نظر
آئینہ مین دیکھکر عکس حبیب ۔ اصل صورت سے رہا تھا بے نصیب
جب خیال ماسوا باطل ہوا ۔ عشق حقیقی تب وہی حاصل ہوا
عشق بر مردہ نباشد پایدار ۔ عشق را بر حی و بر قیوم دار
عشق زندہ در روان و در بصر ۔ میشود ہر دم ز غنچہ تازہ تر
عشق مردہ پر نہین ہی پایدار ۔ زندہ اور قایم کا کر عشق اختیار
عشق زندہ کا ہو ہر دم تازہ تر ۔ دلمین اور آنکھونمین ہا صد کروفر
ماسوا حق کے جو کچھہ موجود ہی ۔ شکل ہستی ہی وہ لے نابود ہی
بند کر آنکھونکو کر دے نظر ۔ ہی وہی محبوب ہر جا جلوہ گر
غیر ہی کب ہی وہ ہی موجود یار ۔ اول و آخر نہان و آشکار
ہی حقیقت مین نہین جز ذات ایک ۔ وہ نظر آتے ہین احول کو دو ایک
احولی کو دور کر کے کر نظر ۔ ہی وہی خورشید ہر جا جلوہ گر
ہین اوسی دریا کی سب موجین ضرور ۔ گرچہ رنگا رنگ ہی اونکا ظہور
شمع گر لاکھون تجھے آوین نظر ۔ ایک ہی جب نور پر جاوی نظر
ہی ہزارون آئینو نمین شکل ایک ۔ عقل اس کثرت سے حیران ہی ہر ایک
آئینو نکو دیکھکر کے رنگ رنگ ۔ عقل جزوی اس کثرت سے ہی دنگ
پوچھہ آئینو نکی کثرت سی تو گر ۔ حق کے اسما و صفات ہین جلوہ گر
دس صد ہون یا ہزار انکو یا کہ سو ۔ ہر اک اونکا ایک سی خالی نہو
وہ نہین جسمین نہین وہ جسمین ہو ۔ وہ بھی ہی تا جزای اعداد جو
یہ نہین ہی وہ نہین ہی مین نہ تو ۔ ہے وہی نور منزہ چار سو
دو نکہ اور دو نہ پڑہ اور دو نجان ۔ جان اوسمین آپ کو محو و نہان
اس سی زیادہ کہہ نہین سکتا ہون مین ۔ ہی یہی بہتر کہ چپ رہتا ہون مین
ہی ہماے وحدت اب پرواز گر ۔ آوی کب دام سخن مین ای پسر
قطرہ مین دریا سماوی کسطرح ۔ ذرہ مین خورشید آوے کسطرح
باد اندر مشت آسکتی ہی کب ۔ آگ پنبہ مین سما سکتی ہی کب
کوہ کو کیونکر اوٹھاوی برگ کاہ ۔ نور مین ظلمت کو ہو کسطرح راہ

## رجوع بقصہ

شیخ سری یہ سخن تجھسے سن ۔ رہ گئے حیران و ششدر یہ سخن
سنکے اوس نی سے بدل شیرین کلام ۔ قند وحدت سی ہوئی شیرین کام
کرکے اوس سی کو ہر معنی بگوش ۔ شربت توحید کو بس کرکی نوش
یون کہا تیری تعجب کسنے کیا ۔ زردی اور رکھہ ہاتھہ پیر یہ کہا
جاہلون نے کرکے باہم مشورا ۔ بند مجھہ آزاد کو بس کر دیا
بعد ازان اک آہ بھر کر زیری ۔ شیخ نے جانا گئی مر اس گھڑی
ہوش جب آیا تو پھر اوسنی پڑھی ۔ چند شعر اپنے مناسب حال کے
دیکھہ اوس کی حالت مضطر کو شیخ ۔ اور سنکر قصہ بے سر کو شیخ
صاحب بیمار خانہ سے کہا ۔ پھر حق کر اس ولیہ کو رہا
اس گرفتار محبت کو تو چھوڑ ۔ آہوی صحرای وحدت کو تو چھوڑ
قید سے تو چھوڑ اس بیقید کو ۔ تا ترے برلاوے حق امید کو
کر تو آزاد دو عالم کو آزاد ۔ دو جہانمین تا کری حق تجکو شاد
سنکے اوسنے طوق اور زنجیر توڑ ۔ اوسکے کہنے سے دیا تحفہ کو چھوڑ
پھر کہا یون شیخ نے ای خستہ جان ۔ اب چلی جا تیرا دل چاہے جہان
عرض کی تحفہ نے ای والا گہر ۔ میرے جانیکا ٹھکانا ہی کدھر
قید مین ظاہر کی مین کیا قید ہون ۔ قید باطن کی وہ لے پابند ہون
شیر معنی ہون مین انکا دو دو گون ۔ بند کر سکتا ہی یان اب مجکو کون
طوق زنجیر اور یہ زندان میرا ۔ اک اشارہ مین فنا ہو وین سب
کیا نہین تمنے سنا ای خوشخصال ۔ قید مین منصور کی قوت کا حال

## حکایت حضرت شیخ منصور رحمہ اللہ

قید مین جسم کیا منصور کو ۔ فانی حق غرق بحر نور کو

سات اوسکے تین سو تھا او جنید | اپنی اپنی جرم کی شامت سے بند
یون کہا سب نے یہ گر ممکن ہو جو | کیون نہین دیتی خلاصی آپکو
ہان اگر چاہو تو دونین تمکو چھوڑ | اک اشارہ مین تمہاری بند توڑ
قید یون نے آپکو دیکہا جو خار | بند اور زنجیر سے بالکل نکال
اور ہین دربان ورونپر مستعد | پہرے اور چوکی کے اوپر مستعد
شیخ کے کرتے ہی زندان پر نظر | ہو گئے پہاٹک کے دیوار و نین در
بولے سب تم کیون نہین چلتے ہو گہر | یون کہا جاتا ہے مجکو وا پر
بعد اوسکے حکم سے دلدار کے | ٹکڑے ٹکڑے ہونگے جسم زار کے
میرے پیاری نے بنجہا ای ہوشمند | کر دیا ہی بند مین بندہ کے بند
اوسکی مرضی پر رہونگی ویسی بند | ہو جدا میرا یہان گر بند بند
شیخ سری نے کہا ہنسکر کیون | ہی عجب تو نکتہ داں ای ذوفنون

بولے منصور اونکو تم سے بند توڑ | تم اگر چاہو تو دونین سب کو چھوڑ
یون کہا مجکو شریعت کا ہی پاس | قید حق مین ہون نہین مجکو ہراس
پہر اشارہ جو کیا انگشت سے | بند دست و پا سے اونکی گر پڑی
عرض کی سب نے کہ ای شیخ بلند | اسطرح جان ہم در زندان سے بند
یون کہا منصور نے پہر کیا ز | کہئیے یہ اور کی سو زندان نظر
پہر کہا اب جاؤ تم سارے نکل | اپنے اپنے گہر کو جاؤ بے خلل
ہو مرے سینہ مین اک پنہان | دار پر جاکر کرونگا مین عیان
اسطرح مین بہی ہون حکم حقیر بند | امر تلخ اوسکا ہی مجہپر مثل قند
اوس مرے محبوب نے کر دی مجھے | آپ نے اک بندہ کی بس بندی مجہے
گر مرا مالک ہو راضی جاؤنگی | ورنہ صابر رہون نہ مین گہبراؤنگی
اس سخن سے ہو گیا آپ شکار | مین ہون مجنون اور تو ہی ہوشیار

## ملاقات شدن شیخ سری سقطی از تاجر مالک تحفہ

شیخ اور تحفہ بہم آپس مین بات | کررہے تھے گفتگوی راز و ناز
تاجر دل خستہ سینہ سوختہ | پشت خم غصہ سے سینہ دوختہ
آگیا باہر سے اندر ناگہان | جانب زندان بندی بادامان
آکے داروغہ سے یون اوسنے کہا | ہو کہان تحفہ کہا اندر ہی جا
شیخ کو دیکہا تو بس خرم ہوا | فکر سے تحفہ کی دل بیغم ہوا
بعد تسلیم و ادب ہو چشم تر | رکھدیا پہر شیخ کے پاؤنپر سر
ہے ادب مجہسے گدا کا بیشمار | شاہ معنی کو کیا ہے بندہ خوار
ابلہان تعظیم مسجد میکنند | درجفای اہل دل جد میکنند
کیا نظر بندی ہے ای دانا ہر راز | باز کو پشہ کہین پشہ کو باز
چاہ کو جانے ہین ماہ اور ماہ کو چاہ | شاہ کو مسکین کہین مسکین کو شاہ
تمکو شادی جانے او شادی کو غم | نم کو دریا سمجہین اور دریا کو نم
سہل کو مشکل کہین مشکل کو سہل | اہل کو نااہل نااہل کو اہل
خلق جسکو جانتی سردار ہے | پیش اہل دل ذلیل و خوار ہے
اس کنیزک کو کہ ہو سلطان جان | کسلیے رکہتا ہے خوار و مستہان

پاس اوسکے بیٹھے ہین حضرت سری | سنکے یہ خوش ہو گیا وہ اوسگہڑی
بولا برکت سے دعا کی انکی اب | مشکلین آسان ہونگی میری سب
شیخ بولا ہوش کر ای بے تمیز | مجہسے سو درجہ ہی بہتر یہ کنیز
لایق تعظیم پر تو ہو ستم | اور ہو نالایق معظم محترم
کب ہی مسجد جز درون اولیا | کیونکہ ہو وہان جلوہ فرما کبریا
ہو عجب دنیا کا یہ برعکس کار | خار کو جانین ہین گل اور گل کو خار
نیک کو جانی ہین بد اور بد کو نیک | ایک کو سمجہیں ہین سو اور سو کو ایک
خوار کو سلطان سلطان کو ذلیل | دانا کو نادان نادان کو عقیل
عاقلون کو جانتے مجنون ہین | اور جو ہین مجنون انہیں عاقل کہین
اور جنہیں سمجہین ہین سب خوار و ذلیل | ہے حقیقت مین وہی شاہ جلیل
کیون کیا اس گلبدن کو خوار تک | کیون کیا اس آئینہ کو پر غبار

جان کو اپنے ستاتا ہے کوئی
خاک مین زر کو ملاتا ہی کوئی

کیون اس آزاد دو عالم کو پہانسا
قید مین اسکا سبب مجکو بتا

کر بیان اسکی حقیقت مجھسے تو
اول اور آخر سے یکسر مو بمو

حال کیا رکہتی تہی اور کیسا ہجر ع
یہ جنون اسکو ہوا کیونکر شروع

ہوگئی ہی کب سے یہ زحمت اسے
کتنی مدت سے ہے یہ حالت اسی

اشک سے لعل و گہر کرکے نثار
شیخ سے کی عرض تاجر نے کہ یار

## بیان نمودن تاجر حال تحفہ رارحمہا اللہ

سنئیے مجھسے قصہ تحفہ بہوش
عشق کے کیجے در تحفہ بگوش

سنئیے ساتہ اوسکے کہانی کو مری
اوس بلائے ناگہانی کو مری

کان دیجے تا مرے دلکا دہوان
نکلے راہ گوش سی کچہ تو اس آن

ایکدن پہرتا تہا مین بغداد مین
آگیا اک کوچہ بیداد مین

خلق کا دیکہا وہان اک ازدحام
گر رہی تہی تند پر جیسے ہوام

ایک سے پوچہا مین کیون ہی یہ ہجوم
ہی کہا اک فتنہ تحفہ کی دہوم

بکتا ہی اک شاہد خورشید نام
جنتی تحفہ ہے تحفہ اوسکا نام

دیکہہ اوسکو شمع رو و گلبدن
سب گئے ہین بلبل و پروانہ بن

وصف اوس گلرو کا جب مجہپر کہلا
دلمین پہول اوسکی تمنا کا کہلا

جلوہ آن ماہ رخ از راہ گوش
بردہ از تاجر روان عقل و ہوش

الغرض مین بہی عزیمت کو بڑہا
پہر تسخیر پری آگے بڑہا

دیکہا رخ اوسکا تو پایا جلوہ گر
کان سے بہتر لی مجکو نظر

نور کا پتلا عجب دیکہا عیان
جسکی ہی تعریف مین قاصر زبان

ہین خریدار اوسکے صد با بیشتر
قیمت اوسکی کرتے جاتے ہین سوا

سب سے آگے بڑہ گیا آخر مین کہا
اسکی قیمت دو ٹکا مین سب سے سوا

یان تلک لایا کہ جو اندر شمار
آکے درہم اوسکی قیمت مین ہزار

لے لیا مین مول آخر کو بجان
فتنہ دوران آشوب جہان

آیا خوش ہو کر کے پہر مین جلد تر
خانہ ویران گر کو لیکر اپنے گہر

خوبی و حرفت کا تہا بس اسکی غل
خاطر عالم رہی تہی اوسپہ بہل

سر سے پا رکہتی تہی زیبائی بنا
پر بیان پہر لیے سودای پنا

شوق کی پیکر کے اکدن [illegible]
تہی لگی گانے بجانے چنگ کو

تہا زبان پر یہ کہ ای فریاد رس
کون تجہ بن بیکسی بیکس کا کس

## اظہار شدن عشق تحفہ وزور شور او

چارہ بیچاریکا بیکس کا رفیق
مایہ بے مایہ کا بے بس کا شفیق

دستگیر ناتوان عاجز نواز
مستغیث عاجزان چارہ ساز

دل دہندہ بیدلان عاشق نواز
مرہم زخم دلان پاک باز

ای مرے دلبر مرے جانکی حبیب
ای مرے نزدیک و دوری کے قریب

پردہ دلمین مرے لی تو نے جا
خلق کے در پر مجہے دی تو نے جا

پڑ ہی تیرے عشق سی سب تن مرا
خلق کے ہاتہو مین ہی دامن مرا

بندگی تیری ہے میری زندگی
غیر کا کر دفع بند بندگی

ہی قسم تیرے جمال پاک کی
دام غم مین تیرے جیسے مین پہنسی

دو جہان کا دے میرے غم گیا
تخم الفت تیرا دل مین جمگیا

ہر رگ و پے مین سمایا ہی تو ہی
غیر کی مجہہ مین نہ گنجایش رہی

بیکسونکا تو ہی بس بیکس ہون مین
دستگیری کر کہ بس بے بس ہون مین

ہاتہ سی اس دلکے کر مجکو رہا
کر مجہے اپنے کرم سے اپنا خاص

کہکے یہ پہر بے تحاشا رو پڑی
کہولدی مژگان نے [illegible] لڑی

بعد ازان اوٹہکے توڑا ساز کو
اور کیا رونا شروع اور تا ہو

ماسوا کی آرزوئیں توڑ دین
آرزوئیں دلسے اپنی چہوڑ دین

جو کوئی اوس محفل دلکش مین تہا
تاجر اور سات اوسکے سب جو تہا

بول اوٹہا تار ایک کسی سوز کا آہ
سر مین اس زیبا کے سودا آپڑگیا

تیر عشق پہینکا کسی خوش ماہ نے
زخم کہایا اسکی جان آگاہ نے

عشق کا مارا کسینے اسکو تیر ۔ پار دل کے ہوگیا سینہ کو چیر
پر ہوا روشن نہ وہ ہی کون تہا ۔ کونسے بت نے ہی مارا اسکو آہ
گذرا اسحالت مین اسکو ایکسال ۔ کہانا اور پینا تہا سب اوسپر وبال
انس رکہتی نہی غم سیوہ سب سے یہ ۔ بہاگتی تہی مثل وحشی سب سے یہ
آہ و نالہ سے اسے الفت کمال ۔ اپنی بیگانہ سے تہی وحشت کمال
گاہ سر اپنا تہی دیوارونسی پہوڑ ۔ گاہ جا جنگل مین دروازیکو توڑ
نوچتی تہی گاہ اپنے سر کے بال ۔ گہ طمانچونسے کری تہی منہ کو لال

لیک کی ہر چند سب نے باہنر ۔ جستجو اسباب کی ایدہر اودہر
ماری تیغ عشق کس معشوق نے ۔ زخم دل کہایا جو اس مشوق نے
عیش و نکو تہا نہ سونا رات کو ۔ لب پہ خسنعے نے زبانسے گفتگو
تہی گریبانسے عداوت ہاتہ کو ۔ تار دامن مین نہ تہوڑی بات کو
شور و افغانکی کبہی تہی دہوم دہام ۔ گاہ خاموشی سے رکہتی تہی کلام
رات بہر ہنستی تہی یا روتی تہی یہ ۔ مجکو سونے دی نہ خود سوتی تہی یہ
کام تہا گریہ سے اوسکو روز و شب ۔ جان میری اس پی آئی ہو طلب

## مقید کردن تحفہ را در بیمارستان و بیان زور شور او در غلبۂ عشق الٰہی

گرچہ تدبیرین کرین مین سو ہزار ۔ ایک نے بہی پر کیا اوسپر نہ کار
کر کے بس آہن دلی سبنے بندوقو ۔ کردیا اوس ماہ کو زنجیر طوق
اشک آنکہون مین لہو تہی تہی فغان ۔ عاشقانہ تہی غزل منہ سے بیان
جیسے ابتک وہ ہی دیوانی ہی یہ ۔ عقل جس سے اپنی بیگانی ہی یہ
کہانا پینا ترک اس کا ہو گیا ۔ خواب اور آرام اسکا سو گیا
نقل غم اسکا ہی رونا ہی شراب ۔ لوٹنا جگنا ہی بیہوشی ہی خواب
ہی جنون پر اپنی دیوانی سدا ۔ عقل سے رہتی ہی بیگانی سدا
ہووے روشن جس جگہ شمع بلا ۔ اپنے دی پروانۂ جان کو جلا
ہے محبت اسکو وحدت سے سدا ۔ دشمنی رکہتی ہی کثرت سی سدا
اسکی انکہونکو ہی نت رونیسی شوق ۔ اشک کو سیل خودی دہونیسی ذوق
اور جو پوچہو سب مری پونجی ہی یہ ۔ گنج دولت کی مرے کونجی ہی یہ
رکہتا تہا امید تا لونمین بغور ۔ ہم مثل قیمت کے اسپر سود اور
رکہتی ہی ظاہر جو یہ حسن و جمال ۔ اس سے زیادہ اور ہی اسمین کمال
شیخ بولے اسمین کیا ہی وہ ہنر ۔ جس سے اسکی ہی یہ قیمت اور قدر
فن موسیقی مین رکہتی ہی کمال ۔ قال سے اسکی ہو عالم اہل حال
ذوق مین آکر کبہی یہ گاتی ہی جب ۔ مست ہوتے ہین در و دیوار سب

جبکہ بگڑا اور بہی اسکا مزاج ۔ بند کرنا ٹہرا آخر کو علاج
چشم سے جاری تہا اسکی خونکا نال ۔ پڑہ رہی تہی شعر اپنی حسب حال
جسکا سب مضمون سوز و درد تہا ۔ گریہ و افغان و آہ سرد تہا
دشمنی ہے خویش و اقربا سے اسے ۔ ہمدمی ہی آہ و زاری سے اسے
کہا کباب دل لگی ہی بہوک گر ۔ جب پیاسے ہو پیئے خون جگر
راحت اور آرام اسپر شاق ہی ۔ اور تڑپنے لوٹنے مین طاق ہی
گر ہنسے تہوڑا بہت روتی ہی یہ ۔ رنج و غم پر اپنے خوش ہوتی ہی یہ
غش ہی اپنی بیخودی مستی پہ یہ ۔ مرتی ہی نت نیستی ہستی پہ یہ
اپنی حیرانی کی یہ مشتاق ہی ۔ شور دل مین شہرۂ آفاق ہی
اسکی اسحالت نے ہی مالا خفا ۔ کر دیا ہی عیش میرا سب خراب
باہمہ حال اسکو مین سوز و رباب ۔ ہی خریدا دیکے درہم بیس ہزار
کیونکہ رکہتی ہی یہ اک کامل ہنر ۔ جس سے اسکو چاہتا ہی بحر و بر
جس ہی زیادہ خلق مین اسکی ہی دہوم ۔ شوق کا خلقت کی ہی اسپر ہجوم
یون کہا ہی مطرب گاتی ہی یہ ۔ دلکو اک نغمہ مین لیجاتی ہی یہ
جو کوئی آواز کو اس کی سنے ۔ ذوق سے دو دو پہر سر کو دہنے
لحن داودی اسے حق نے دیا ۔ اور روم جیسا اسے حق نے دیا

واسطے نغمہ کے جب کھولی زبان
ہاتھ مین جب ساز کو لیتی ہی
جب بلند کرتی ہے یہ آواز کو
سنکے سری نے کہا تجھ سی یون
حال دل کچھ تو بھی کر اپنا بیان
روئی اور ہنسکر کہا ای شیخ دین
کہتا ہی اپنی سمجھ کی ہر کوئی
یعنی کی حق نے مرے سو کلام
لے لیا بس کوچۂ الفت کو مین
سب گناہونکو مرے کرکے معاف
فضل سے حق کے ہوئی مقبول مین
زہر نامرغوب ناچیز و عقیم
ہی یہ فضل و لطف اوسی ذات کا
سنگریزہ لیکے وے لعل و گہر
لے گل پژمردہ دی گلشن تجھے
لیکے تجھسے کوزۂ آب خراب
سجدہ سر جو نہین جز خاک و خون
چشم نم سے دی یم رحمت تجھے
لطف و احسانکا ہو اوسکی کب بیان
پشہ کو شہبازکے دی بال و پر
وہ ہوا اوسکا جواب اوسکا ہلا
چند ایام اندر عمر مستعار
پیش تجھے دنیا اک ساعت سے بر
مت گران النفاس خوش کو مفرور نا
آخر غرض سب چھوڑکر مرجائیگا

جاکے آتی ہی تن مردہ مین جان
بلبل سدرہ اسکا سنتی وہ ترنگ
صوفی اک عالم کو کر دیتی ہی
مرغ دل پران ہو جب کھولے زبان
ہوتی ہی برپا قیامت چارسو
اور سوا اسکے ہین جو اہل کمال

## پرسیدن شیخ سری سقطی از تحفہ مطربہ حقیقت حال او

حالسے میرے نہ واقف ہر کوئی
پھر کہی اشعار عربی کی پڑہے
تہی زبان محبوب اپنی اوس مقام
بعد فرقت کے ہوئی قربت حصول
پر نہ چھوڑا اوس در دولت کو مین
جو کہا مانا مین رغبت سے اوسے
کی عطا جنت مجھے بے اختلاف
ایک جنت کیا ہوا اوسکا ہوئی
سیر باغ وصل مین مشغول مین
لطف حق نے کر لیا مجھسے پسند

## ذکر عطا بی انتہا الٰہی در عبادت بندگان خود

بدلے اک دانہ کی دی خرمن تجھے
لیکے شاخ خشک دی بستان تر
جام کوثر دی ہی با مشک و گلاب
لے وہ قطرہ اشک دی دریا نور
بدلے اوسکے دی ہی در قرب بیچگون
ہین جو اعمال بد از خاک تا
آہ دل لے دی دم وصلت تجھے
دست پا لی پال وہ دیدہ اور نہان
بخشدی ادناکو اک ملک جہان
تخت پر بخشش کے جب جلوہ گر
روبہ مسکین کو طاقت شیر نر
ذرہ کو خورشید کر دیتا ہی وہ
وہ ہوا اوسکا تو سب اوسکا ہوا
ہوش کر ای یار پھر وصل جانان
کرکے طاعت لو حیات پایدار
وہ حیات جاودان بی انتہا
ایک ساعت وہ بھی ہی بر جستہ تر
ہی کہان افسوس تیری ہوش و عقل
غفلت دنیا سے ہم رہ ہوشیار
تین دنکے عیش پر بہت ہو خوش
جز ندامت کے نہ لیکر جائیگا
تو حیات جاودان چاہو اگر

جائے گلزار ارم کو بید گ
ہو صدا سے اسکی حیران گ
اوس سے واقف ہی خدا
سچ ہی کیا تاجر بیان کرتا
دست بر دل دیدہ تر کہو
سچ کہا تاجر نے گرچہ بیچ ہی
جنکے معنی مین لو سند یہین
کر لیا حق نے مجھے پاک و
ہوگئی حاضر پکارا جب
ہوگیا وہ وارث ہر دو سرا
زہر ناقص تلخ تیرہ مثل
فضل سے لکھی اوسی نعمت ک
پو ہتہ لیکر دے ہی موتی ہاتھ
لے ہی مشت خاک دی ہی سیم و
بدلے اک دینار کے دی کان
لے ہی گندہ بیر دے حور و قصر
لیکے دے ثمار جنت با مراد
سنکے بدلی جان جانکے جان جان
بندۂ عاجز کو بخشے تاج سر
قطرہ مین دریا کو بھر دیتا ہی وہ
مزرعہ دنیا ہی کچھ بولے یہان
گرد جسکے نیستی ہرگز نہ جا
سانس تیری رائگان کرتی ہی تلف
آخر ہو مثل عقیمہ نامراد
پہلے مر مرنے سے جاگا ورنہ م

آفرین جانکو جو رہ اسکی مین جا — مرحبا سر کو جو ہووے سپر فدا
مرنا اس رہ مین ہے شگفت زندگی — ہے یہ مرنا زندگی پایندگی
عہد پیمان ازل کو یاد کر — ذکر حق سے ملک دل آباد کر
غفلت و نسیان سے تو دور تر — پاس کر انفاس کا ای بے خبر
پاسبان ذکر کا رکھنا ہو شعور — تا نہ آجای کہین غفلت کا چور
ایکدم نسیان اگر تجھکو ہوا — عمر کی دولت سے لیجاگا چرا
ایکدم غافل نہ رہ کر ذکر حق — تا نہ رہے ہو غیر ذکر و فکر حق
غیر حق کو دل سے اپنے دور کر — نور کے جلوے سے دل معمور کر
ذکر کر ذکر تا ہووے عیان — نی کہ ہو جنبش کرے جاری زبان
ذکر تن طاعت ہے ذکر دل حضور — ذکر سری نور ہستی سے نفور
ہے مشاہدہ حق کا ذکر روح یہان — رویت اور دیدار ہو ہردن وہان
ذکر نفلی عاضی ہے اے عزیز — ذکر روحی جوہری ہے اے عزیز
جبکہ تجھپر ہو عیان سلطان ذکر — اس گھڑی ہو سر تیرا کان فکر
ذاکر اور مذکور ہو جا ایکبار — غیر حق کی کب رہے باقی شمار
ہو تیرے دلمین جہان جان عیان — جبکے اک دریا کا قطرہ یہ جہان
یہ جہان نم ہے وہ یم بے انتہا — ہم کو ہے اس یم سے بس نشو و نما
پیش خورشید کرم ای جان عم — ہیں یہ دونون ماہ و خور ذرہ سے کم
الغرض ہے حق تجلی نہان — پھونک کر دے تجھے بس بے نشان
بعد اسکے ہو نہین سکتا بیان — ہو تیرے سر خرد سے جو کچھ عیان
جبکہ ہے عشق صدا سے ظہور — یہ سم احمد درمیان ہے ہووے دور
ووے جسدم عشق کا شعلہ اٹھا — غیر احد کے کون اے احمد رہا
بند کر امداد اب آگے زبان — قصہ تحفہ کو کر ہم سے بیان

## رجوع بقصہ خریدن شیخ سری تحفہ را و منظور نکردن تاجر و آزاد کردن تحفہ را

شیخ نے سن دیکھ کے حال و قال — پائے تحفہ مین سب تحفہ کمال
خاطر ناد مین لینے باکمال — گویا ایک اسکی تمنا کا نہال
اور کہا دلمین کہ از کونسے گہر — مول لینا ہے بہت آسان تر
دونون عالم سے ہے بہتر یہ گہر — اور ہے تاجر طفل نادان بے خبر
حقہ پر لعل سربستہ ہے یہ — لے تو اسکو کھول دے زر کی گرہ
گرچہ تیرے پاس اک درم نہین — لطف حق کا ہی مگر کچھ کم نہین
شیخ نے پھر اٹھکے تاجر سے کہا — بیچ تحفہ کو مین دون اسکی بہا
دیکھتا ہے تو اگر لیتا ہو نہین — جو طلب قیمت کرے دیتا ہون مین
جسقدر زر چاہئے تجکو سو لے — ایک تحفہ سیمبر کو مجکو دے
عرض کی سنکے تاجر نے کہ آہ — ہو گیا ہون فقر سے مین تو تباہ
ہین تو لشکر ہو گیا اسپر فقیر — کب ہے تم پاس اتنقد دولت کثیر
تم ہو خود مسکین کہان ہم پاس زر — جو خریدو گے اسے لے بھر دو زر
جو کہ نقد و جنس ہے میرا پاس تھا — سبکا سب مین اسکی قیمت دے چکا
ہو گیا محتاج سب کچھ صرف کر — لے کنیزک ہاتھ مین ہے اب زر
یہ ہا نہ وہ مین بیکس رہ گیا — مثل عاشق بیدل و بسمل رہا
آہ صد افسوس اب مین کیا کرون — کس سے جا اپنی مصیبت کو کہون
شیخ نے اس سے کہا تک صبر کر — لاتا ہون مین اسکی قیمت بخطر
بعد ازان اٹھکے با آہ و بکا — روتے روتے شیخ اپنے گھر گیا
گھر گئے شیخ اور نہ تہا پاس اک دانگ — تہ دعا کر یہ فغان و بانگ
جاگتے بس جو رات تنہا بیٹھکر — حال میرا تجھپہ ہے سب آشکار

## مناجات شیخ سری سقطی در طلب قیمت تحفہ رحمہا اللہ

رات بھر رو بصد سوز جگر — عرض کرتے تھے کہ ای پروردگار

پاس میرے کچھ نہین پر ای حبیب
کھول گنجینہ کرم کے اپنے در
ہو میرا یارب تو اب حاجت روا
شیخ کی بس عجز و زاری دیکھکر
کھولا دروازہ تو دیکھا اک امیر
اور کئی ہمراہ خادم با ادب
شیخ نے اس سے کہا اسوقت تو
یعنی لیکر چند زر کی تھیلیان
آپکے پاس اسلئے آیا ہون مین
صبح ہوتے ہی ادا کرکے نماز
ہاتھہ احمد کا پکڑا ایک آمین
شیخ کو دیکھا تو کہکر مرحبا
غیب سے کل آئی مجکو یون ندا
ہی خدا کا قرب اسکی جان مین
یعنی خوش بیٹھی تھی میں آپکے کبریا
خلق مین مشہور کرکے ای خدا
خلق میں جو ہو گیا مشہور تر
ہر طرف سے اسکے اوپر کرو ہجوم
مرکب عزلت ہو گمنامی کی راہ
شبقدر سے قدر گم ہونیکی پوچھ
آگیا تاجر بھی اتنے مین وہان
شیخ نے پھر پیش کی ہمیان زر
قیمت تحفہ ہے بس اس سے سوا
رو کے تاجر نے کہی آخر یہ بات
جان سے میرے طرف مائل ہے یہ

ہے ترے فضل و کرم پر اعتماد
اور عطا تحفہ کی قیمت مجکو کر
کر نہ مجکو سامنے تاجر کے خوار
آگیا دریا کرم کا جوش پر
با لباس فاخرہ روی منیر
تھیلیین پر زر لئے ہاتھون مین سب
کسلئے آیا کہا ای نیک خو
جا کے سری کی نظر کر ہن مال
ہو یہ مقبول اب جو کچھ لایا ہون مین
باہر آئے شیخ باشوق دراز
لیگئے اسکو بیمارستان مین
عرض کی آ کہ اب مجھپر کھلا
بے شبہ تحفہ ہے مقبول خدا
نور و عظمت اسکو ہے آہ مین
تونے عالم مین میرا شہرہ کیا
کر دیا مجکو بلا میں مبتلا
کھلگئے سو آفتون کے اسپہ در
آنکر پڑے ہے جیسے ازدحام
آفت شہرت سے جب پکڑے پناہ
عظمت عزلت کو سمجھ عظم سے پوچھ
آنسوؤنکی سیل چہرہ پر روان
عرض کی تاجر نے آنکو دیکھکر
اسسے اسکو کب کرون دل سے جدا
خوابمین حق نے کہا مجکو یہ رات
ہے یہ دیوانی بہت عاقل ہے یہ

کر دے اسدم اپنی رحمت کی نظر
سرخرو کر مجکو تاجر کے حضور
بہر حق موج بحر رحمت موجزن
لوٹتے تھے شیخ خاک عجز پر
ہے کھڑا در پر باداب تمام
کون ہے پوچھا دیا اسنے جواب
مجکو اس رات ای ولی باخدا
دیکے سری کو کر اسکا جو شی
شیخ نے سن مژدہ راحت فزا
میر کو لے ساتھہ اپنے باشرف
دیکھا جو صاحب بمارستان کو
یہ کہ درگاہ خدا مین بیگمان
چاہتی ہے رب کو وہ اسکو ہے رب
شیخ کو دیکھا تو تحفہ رو پڑی
حال سے میرے کوئی واقف نہ تھا
بند محکم مین ہے جو ہے شہر
غیرت و رشک و حسد غصہ و حشم
گر تو ان آفاتسے چاہے پناہ
جسنے دیکھی ہو نہ خلوتکی بہار
قدر اور عظمت اگر چاہے ہے تو
شیخ بولے غم نکر آیا ہون مین
میں نہین دیتا ہون اس تحفہ کو اب
پھر بڑہائے اور درہم چند بار
یعنی ہے مقبول حق تحفہ ضرور
ہو گیا جب ظاہر اسکا مرتبا

مجھ غریب و مفلس و بیمار دل
وعدہ کر آیا ہون میں اس سے ضرور
کر مجھے رسوا نہ اندر مردون
ناگہان ٹہوکا کسی نے آکے در
اور شمع روشن لئے ہمراہ غلام
ہو مین احمد بن مثنی ای جناب
خوابمین یون پہنچی ہاتف کی ندا
جان تو اسکی خرقی میری تخت
سجدہ شکر حق کی نعمت کا کیا
لیگئے تشریف تحفہ کیطرف
بیٹھا ہے آنکھیں لگائے چارسو
قرب تحفہ رکھتی ہے یہ قدر شان
فضل رب کا اسپہ ہے ہر روز و شب
اور یہ کی حق سے مناجات اسکو ہم
وصف کا میرے کوئی واقف نہ تھا
ہے یہ بند آہن سے بھی بس سخت تر
بغض و حرص و دشمنی کینہ و خشم
دامن عزلت پکڑا اور امن چاہ
کیا قدر جانے وہ گمنامی کی نام
بیٹھکر خلوت میں گم کر آپکو
جسکا تو طالب ہے وہ لایا ہون مین
قیمت اسکی دلسکیکا کوئی کب
بڑہتے بڑہتے پہنچے تا چالیس ہزار
پاس میرے خویش و بیگانے سے دور
کر سکے کون اسکی اب بیع و شرا

اب اگر دنیا کی دولت و تمام / کب قبولوں سکو میں ای نیکنام
خالصاً للہ میں بالیقین / کردیا آزاد تحفہ کے تئین
اور جو کچھ ہے سیم و زر میرے سوا / وہ بھی میں نے سب فقیروں کو دیا
کردیا سب کچھ بہ حق میں نثار / تا کروں حاصل رضائے کردگار
حق کی مرضی پر لٹا تاجر نے گھر / باندھ لی مولی کے رستہ میں کمر
پیر نے جو حال تاجر کا سنا / ہاتھ سر پر مار کر رونے لگا
اور کہا گویا کہ رب العلمین / خوش میرے اعمال سے ہرگز نہیں
جو رہا محروم اس حرکت سے میں / جل گیا سر تا قدم حسرت سے میں
مجھ سے راضی ہوتا گر پروردگار / مال میرا ہوتا تحفہ پر نثار
شیخ سے پھر پیر بولا بھر کے آہ / تم رہو سب آج کے میرے گواہ
پاس میرے مال و زر جتنا ہے اب / خالصاً للہ دیا میں سبکا سب
چھوڑ کر کے حشمت و جاہ و سریر / راہ میں حق کی میں ہوتا ہوں فقیر
پاس میرے جسقدر ہے ملک و مال / ترک و لے کردیا میں بے ملال
کردیا راہ خدا میں سب سبیل / بس مجھے کافی ہے وہ نعم الوکیل
الغرض دولت لٹا کر پیر نے / رکھا بار فقر سر پر پیر نے
دے لیے اپنی سب مرادیں توڑ کر / باندھ لی مولی کی مرضی پر کمر
پڑگیا تحفہ کی برکت کا اثر / کردیا یک لخت سبکو بے خبر
عشق کا تحفہ کے اک شعلہ اٹھا / گھر دیے ہمسایوں کے سب بھی جلا
عشق کے دریا میں خود تھی غوطہ زن / پاس والوں کو بھی لے ڈوبی وہ زن

## بیان تاثیر صحبت کاملان و تحریص صحبت و خدمت ایشان

کرلیا اپنا سا سبکو یک بیک / جون گرے کان نمک میں ہو نمک
خور کا ہو سنگ و شجر میں جب اثر / صحبت کامل نہ دے کیونکر ثمر
پکڑے خربوزہ سے خربوزہ تو رنگ / زنگ عارف کیوں نہ پھر تجکو لگ
ہوئی بس اکسیر کامل کی نظر / سنگ و آہن جس سے ہووے لعل و زر
تو بھی ہو کاملکا ہمنشین / تا وصال حق سے ہو تو بہترین
ہو تو ان شیروں کے قدموں پر نثار / پھر شکار معرفت کا کر شکار
ہو نہ ان مرغابیوں کے ساتھ ساتھ / تا کہ ہو حاصل تجھے آبحیات
خاک سے کم ہے جو ہو خاکی کا یار / صحبت نوری سے دیکھے سو بہار
گرچہ ہو تو سنگ و آہن سے بتر / صحبت کامل سے ہو لعل و گہر
ڈھونڈ حق کے یار کو ای مرد کار / تا خدا تیرا ہو یار او غمگسار
رات اندھیری اور رہ میں کہا نشان / بے شمع جانا ہلاکی ہے میاں
بحر مقصد بیکران اور دور راہ / رکھ ستارو پر نظر تا ہو نباہ
خدمت کامل کو کر تو اختیار / دین و دنیا کے ہوں تا سب کار
تا توانی بندہ شو سلطان مباش / زخم خور چون گوی شو چوگان مباش
خاکپای کاملان ہو ای پسر / بہتر اس شے سے کہ ہو تو تاج سر
درد کی برکت نے تحفہ کے غرض / کھو دیا ان سبکا روحانی مرض
ان کی صحبت نے کیا ایسا اثر / ہو گئے اکسیر سے چون مثل زر

## آزاد شدن تحفہ رضی اللہ عنہا و گریختن او از خلق

تحفہ بند بندگی سے جب چھوٹی / شیر غران کیطرح وہ ہانپتی اٹھی
جسم سے پوشاک پھر کرکے جدی / تن پہ اک گدڑی پرانی ڈال لی
سب لباس فاخرہ تن سے نکال / ٹاٹ کا ٹکڑا لیا اک سر پہ ڈال
جامۂ اطلس کر لیا تن پر پلاس / ترک و لے کردیا راحت کا پاس
عقل کی چادر کو کرکے چاک چاک / عشق کی لی ڈال سر پر اپنی خاک
پہن عریانی کا ایک کرتہ لیا / مفلسی فقر کا توشہ لیا
اشک کے دانوں کی لی تسبیح بنا / اور عصائے آہ ہاتھوں میں لیا
باندھی بیتابی کے پٹکے سے کمر / اور مصلی عجز کا موندھے پہ دہر

درد و رنج و غم کو کر اپنا رفیق
پکڑا شہر نامرادی کا طریق

وقت ہنسنیکا ہے نے رونیکا اب
کردیا آزاد حق نے تجکو جب

اس سے اسپر وقتی یا ہنستی ہو مین
واسطے اسکے ہی جان کھوتی ہو مین

چاہتی ہون اس سے اسکو خاص تر
دل سے مائل ہو نہین اسپر بسر

جبتلک ہوگا نہ دلبر کا وصال
پائی فرقت مین رہونگی پائمال

ہو قرار و صبر کب بلبل کو آہ
جبتلک دیکھے نہ روی گل کو آہ

تا نہ دیکھون شعلۂ رخسار ماہ
مین رہونگی غم سے جل جلکر تباہ

تا نہ جاؤنگی مین مل اس گلگون سے مل
غنچہ سان پرخون رہیگا میرا دل

گرچہ ہے بزم نیا جلوہ وصال
پر ترقی پر ہے عاشق کا خیال

لیکن یہ اور اسکے بازاری و آہ
چھوڑ کر اسکو لیا جنگل کا راہ

شیخ اور تاجر و غیرہ بعد ازین
باہر آئے دیکھا تحفہ کے تئین

چھوٹے ہے جیسے قفس سے جانور
اڑگئی جھٹ ہوتے ہی گھر سے بدر

روح صالح تن جون فرقت کی گھڑی
ٹھہرتی ہے کب وہ جسم سے وہ رے

دام مین قید ہوئی وحشی جو تھا
بند کھلتے ہی ہوا شل ہوا

اور کیا آنکھوں سے جاری بحر خون
شیخ سر نے کہا پھر اس سے یون

آہ بھر کے عرض کی تحفہ نے یون
واسطے اپنے نہ روؤن نے ہنسون

بھاگتی ہون اس سے مین کسطرف
اور رونا اس سے ہے اسپہ صرف

جبتلک اس تک نہین پہنچونگی مین
جانکو اپنی یونہی کھوونگی مین

ماہی بے آبکو کب ہو قرار
ہو نہ جبتک بحر تک اسکا گزار

تا نہ دیکھونگی لب دندان یار
مین رہونگی خون دے اشکبار

اسکے سودائے محبت مین تباہ
جان و تن کو کرونگی مین فدا

گرچہ ہے دلبر مرا ہر لحظہ پاس
لیک تشنی کی کب بجھتی ہے پیاس

ای برادر ہے نہایت گو بہشت
ہرچہ بر روی میری بر روی ہالیست

دلمین اسنے من چھاڑ کر وہ چاک جیب
ہوگئی مثل پری اکدم مین غیب

ڈھونڈا ہر چند سب نے اسکو جا بجا
پر نہ تحفہ کا پتا انکو ملا

لگگیا خشکی سے ناگہ حسب خواہ
ماہی بے آب کو دریا کا راہ

بلبل بے بس جو تھی پنجرہ مین وا
کھلتے ہی کھڑکی لیا گلشن کا راہ

اب نشان اسکا کہان پاتے ہو تم
وہ ہو صحرائے عشق مین گم

## رفتن شیخ و تاجر و امیر احمد بن مثنی به بیت الله و انتقال کردن امیر در راه مکه و ملاقات شدن شیخ از تحفه و انتقال نمودن تحفه و تاجر

جب نہ تحفہ کا پتا ان کو ملا
کردیا پھر عزم بیت اللہ کا

جب نہ پایا تحفہ جان کاہ کو
چلدیے پھر تینون بیت اللہ کو

دولت دنیا تو تھی کرکے نثار
جان بھی جان آفرین پر کی نثار

ایکدن باشوق دل و سینہ صاف
کر رہے تھے شیخ کعبہ کا طواف

تھا ایک مضمون اس نے لکھا تھا
سنتے کہتا ہے کوئی بیدل یہ بات

بے چلے غم سے روزن کا تو
شادی دل ہے غم اندوہ کا تو

درد ہے تیرا شفا بیمار کی
غم تیرا ہے دوا دلزار کی

شیخ و تاجر میر تینون ہو بہم
متفق ہوکر کیا قصد حرم

مر گیا انمین سے رستہ مین میر
حسرت درد و الم کا کھا کے تیر

میر تو انسے گیا مر راہ مین
شیخ و تاجر پہنچے بیت اللہ مین

اک صدا پر درد آئی کان مین
جس سے جوش انکی پڑا آ جان مین

ای میرے معبود ای محبوب دل
ای میرے مقصود ای مطلوب دل

رہنمائی تجھسے ہے گمراہ کی
دے تو آگاہی تو جان آگاہ کی

پیاس تیرے شوق کی رکھتا ہے جو
تیرے آب وصل بن کب سیر ہو

عاشق حق نست ہے دنیا مین مریض
آہ و درد اسکی دوا ہے بے نقیض

سُنکے اُس سے شیخ مضمون دعا
مثل سیل اشک اُس جانب چلا

سنکے اُسدم شیخ کی آواز پا
چونک اٹھی یکبارگی وہ پارسا

شیخ نے پوچھا کہ تو کون ہے بتا
جسکے نالے سے مرا دل خون ہوا

رحم حق تجھپر ہو ہے حیرت کی جا
آشنا کے بعد ہو نا آشنا

مین ہون تحفہ جسکو کی تمنے رہا
پائی پردہ سے ترے مین سو نوا

ہے پڑی اک غار مین وہ پاک تن
خاک مین غلطان ہی اُسکا تن بدن

سرو سیمین قد ہوا اُسکا خلال
ہر تن گھٹ کر ہوا مثل ہلال

قطرۂ خون ہے ہزارون چشم پر
سو لبون پر آہ و نالہ پر شرر

کیا ہوا حاصل تجھے کہہ بعد ازان
خلق سے ہو کے خلوت مین نہان

جسنے چہوڑا دوستون اور شہر کو
تونے کیا دیکھے کرم حق کے کہو

اسم اعظم سے تمہین ہوگا عیان
کیا ملی عظمت اُسے ہو کر نہان

قدر قیمت پائی مین چھپنے مین یون
لعل و گوہر کوہ کے کونو مین جون

خلق سے جسدم ہوئی ہون مین نہان
جو نہان تھا ہو گیا مجھپر عیان

تخت پر اپنی محبت کے بٹھا
تاج الفت کا میرے سر پر دھرا

قربت حق سے ملے انست مجھے
غیر اسکے سب ہے وحشت مجھے

تھا بہے ہمراہ عرب کی راہ مین
مر گیا غم سے وہ تیری چاہ مین

حق تعالی کی مرا الفت مین وہ
ہمقدم ہے ہیگا میرا جنت مین وہ

شیخ بولے وہ کریم بے ریا
خط آزادی تجھے جسنے دیا

ہے عطا افزا تیری امید پر
لگ رہی ہے ہر طرف اسکی نظر

دم مین بھر کر سانس ٹھنڈا مر گئی
عشق کے سب کام پورے کر گئی

عمر خلوت مین گذاری یار کی
مرد وار آخر کو جان بھی وار کی

غم تھا اپنا کر نہین گر مجکو غم
جائے ماتم ہے نہ جس جا مین ہو غم

بیدلی سے وہ بھی گر کر خاک پر
مر گیا تحفہ کے رکھہ پاؤن پہ سر

دیکھکر یہ حال بولے شیخ یون
انا للہ الیہ راجعون

جوکہ ہو غم سے ترسے پر اضطرار
بے ترسے دیکھے ملے کب ہم قرار

جا کے دیکھا اکطرف اک خستہ تن
سر بسجدہ خاک مین ہے نعرہ زن

سر اٹھا کر اُسنے دیکھا شیخ کو
اور کہا اے شیخ سری خوش تو ہو

سنکے بولے لا الہ الا ہو
جہل ہو بعد علم کے اے نیک خو

تم گئے کیا بھول اے سری مجھے
مین ہون تحفہ بھول بیٹھے تم جسے

شیخ نے دیکھا جو اسکو غور کر
مثل تنکا ہو گئی ہے سوکہہ کر

ہو گئی ہے زہد سے جیسے خیال
ہے گل پژمردہ کانٹے کی مثال

ہو گیا قامت الف سا اسکا نون
مار مرن کی طرح کاکل نگون

شیخ نے تحفہ سے پوچھا اے قمر
نخل تنہائی سے کیا پائے ثمر

تجکو تنہائی مین کیا حق نے دیا
کر بیان کچھہ لطف وصف کبریا

عرش کی تحفہ سنانے والا قدر
شب قدر نے چھپکے پائی کیا قدر

مین وہ پایا خاک مین عزت کی رل
خاک سے پاتا ہے جون ہر تخم پھل

سیم و زر کی جون مجھے اے نکتہ سنج
ملگیا کان نہان سے ایک گنج

لاکھہ مین سے اک کرم اسکا ہے یہ
دی ہے اپنے قرب مین مجکو جگہہ

دفع درد و غم میرا سب کر دیا
عشق سے اپنے میرا دل بھر دیا

شیخ نے اس سے کہا یون اے امیر
دے تہا جو قیمت مین تیرے نذر کثیر

یون کہا تحفہ نے وہ نیکو سرشت
ہیگا ہمسایہ میرا اندر بہشت

حق نے بخشا ہے اسے وہ مرتبا
آنکھہ نے دیکھا نہ کانون نے سنا

تاجر دل خستہ الفت مین تیری
چار چشم ہے شوق زیارت مین تیری

سنکے تحفہ نے دعا اک دلمین کی
مر گئی رکھکر در کعبہ پہ سر

جان مت دے جان اسنے رائگان
جان جانان پر فدا کی اُسنے جان

چھوڑ کر اے دل یہ وحشتگی
سیکھہ لے اس زن سے تو مردانگی

آگیا تاجر بھی ناگہ اسگھڑی
دیکھا تحفہ کو کہ ہے مردہ پڑی

جان دی بیساختہ مثل پتنگ
ساتھہ اُس شمع کے جلکر بیدرنگ

بعد ازان تجہیز اور تکفین کر
خاک مین دونون کو سونپا سر بسر

